# مناقب فخر ازہر

مرتب

الماس ملت مفتی مقصود عالم فرحت ضیائی ایم اے

خلیفہ حضور تاج الشریعہ قاضی شریعت فخر ازہر دار القضا و سرپرست جماعت رضائے مصطفیٰ ہاسپیٹ

برانچ ہاسپیٹ ، بیلاری کرناٹک الہند

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مناقبِ فخرازہر

المرتب

الماسِ ملت مفتی محمد مقصود عالم فرحت ضیائی (۔ایم۔اے)
خلیفۂ حضور تاج الشریعہ۔قاضئ شریعت فخرازہر دارا لقضاء والقضاء
سرپرست اعلیٰ جماعت رضائے مصطفیٰ ،ہاسپیٹ ، بلہاری کرناٹک

ناشر
جماعت رضائے مصطفیٰ ،شاخ ہاسپیٹ ، بلہاری،کرناٹک

## {آئینہ کتاب}


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | مناقب فخر ازہر |
| المرتب | : | فخر ازہر دار الافتاء والقضاء۔ |
| | | سرپرست اعلیٰ جماعت رضائے مصطفیٰ: برانچ ہاسپیٹ |
| کمپوزنگ | : | جناب نور محمد صاحب وڈو |
| سن تالیف | : | ۱۸؍ذی الحجہ ۱۴۳۹ھ/ ۳۰؍اگست ۲۰۱۸ء |
| باراوّل | : | ۱۱۰۰ |
| صفحات | : | ۲۰۸ |
| ناشر | : | جماعت رضائے مصطفیٰ، شاخ ہاسپیٹ، بلہاری، کرناٹک |


**(نوٹ) عجلت میں کتاب میں کہیں کمی بیشی رہ گئی ہو تو معذرت خواہ ہوں۔ ان شاء اللہ اگلے ایڈیشن میں کا تصحیح کردی جائے گی۔ مصنف**

# آئینۂ فہرست

| نمبر | عناوین | صفحہ نمبر |
| --- | --- | --- |
| 01 | بدر الکمال | ۱۱ |
| 02 | چہرۂ اختر رضا | ۱۳ |
| 03 | رشک آئینہ رخاں تاج الشریعہ ازہری | ۱۶ |
| 04 | دید کو بندہ ترا | ۱۷ |
| 05 | عاشق بدر الدجی | ۱۹ |
| 06 | پنجتن کی ہے عطا اختر رضا | ۲۱ |
| 07 | زمانہ ماہ تمام دیکھا | ۲۲ |
| 08 | آیت انوار قدرت سیدی اختر رضا | ۲۳ |
| 09 | مرجع خلق خدا تھے | ۲۵ |
| 10 | سدا بہار اختر | ۲۶ |
| 11 | غم سے ہوا اشکبار | ۲۷ |
| 12 | آہ و فغاں کی آواز | ۲۹ |
| 13 | رُتبہ مرے تاجُ الشَّریعہ کا | ۳۰ |
| 14 | گلابی چہرہ تمہارا | ۳۲ |
| 15 | روحِ رواں چل دیئے | ۳۳ |
| 16 | میرے تاج الشریعہ کہاں چل دیئے | ۳۵ |
| 17 | اختر رضا خاں ازہری | ۳۶ |
| 18 | چراغِ حریّت کہاں گیا | ۳۷ |
| 19 | وہ سورج بھی تھا | ۳۸ |
| 20 | سایۂ فضل خدا تھے | ۳۹ |

# شرفِ انتساب

جد امجد شیخ الاسلام والمسلمین حضرت علامہ محمد منور حسین صاحب نجم نقشبندی علیہ الرحمۃ والرضوان جن کے روحانی فیوض و برکات کا ثمرہ ہے کہ قلم پکڑنے کا شعور ملا جن کی شان عبقری میں نذرانۂ تشکر پیش کرتے ہوئے کہنا پڑا۔۔۔

باب عشق رسالت منور حسین — شمع بزم ولایت منور حسین
سیرت مصطفی سے مزین حیات — مشعل اہلسنت منور حسین
گلشن خیر یہ کے شگفتہ گلاب — مرکز نظر فرحت منور حسین
دل یہاں پہ جھکاتے ہیں اہل وفا — کعبۂ عشق و الفت منور حسین
اک محدث نے جب قطب عالم کہا — تام ہے تیری عظمت منور حسین
علم کا کان خیر المدارس دیا — قاسم علم و حکمت منور حسین
درس وتدریس وافتاؤ تبلیغ کا — شہسوار قضاوت منور حسین
جس نے تصنیف وتالیف کا فن دیا — ہے وہ معمار ملت منور حسین

اپنے فرحت پہ کرتے رہیں گے کرم
اے مسیحائے امت منور حسین

سگ بارگاہ تاج الشریعہ
محمد مقصود عالم فرحت ضیائی
(خلیفۂ حضور تاج الشریعہ)

# بدرالکمال

لنا اختر رضا بدر الکمال ‏ ‏ ‏ له فتویٰ وتقوی کان غال

هو السلطان یعلو فی علوم ‏ ‏ ‏ هو تاج الشریعة ذو الکمال

علیه الفضل کان بعد فضل ‏ ‏ ‏ و عم خیره فی کل حال

عرفت جده احمد رضا خان ‏ ‏ ‏ به عرفته اعلی المعال

تعالیٰ الله شآنه غیر مثل ‏ ‏ ‏ عطاه رفعة بین الموالی

هوالرجل الذی اتقی وازکی ‏ ‏ ‏ عن الممنوعة عن الرجال

بذکر الحق یومه ما یمر ‏ ‏ ‏ کذا اللیل دوامامن اللیالی

من الله له الانعام زید ‏ ‏ ‏ کما شاء هو نال المنالی

وعظمه العظیم بطرز عز ‏ ‏ ‏ و کرمه بحسب ذی الجلال

مراتبه العلی لاریب فیها ‏ ‏ ‏ مقامه ارفع مازال عال

له الاذکار کانت فی بلاد ‏ ‏ ‏ له الافکار ضاءت کاللئالی

و عزته علی اهل علوم ‏ ‏ ‏ وشهرته کما راس الجبال

هو المطلوب فی کل مکان ‏ ‏ ‏ هو المسعود مولی المعال

هو المخلوق الطیب فی قدور ‏ ‏ ‏ وفی الخلق له حسنت خصال

عزیز غالب فی کل امر ‏ ‏ ‏ عدوه خاسر عند الجدال

له الاعداء فی دین فکانت ‏ ‏ ‏ هم الکفار عنده للقتال

توکله علی الله دواما ‏ ‏ ‏ یبالغ امره مولی تعالی

یراه وجهه کالورد حسنا ‏ ‏ ‏ و ینظره علی عدم المثال

فلم یر نفسه فی الغیظ احد — و لم ینظر ه ا لا فی جمال
و جو ده کان فی الارض کآن — هو الجبال رجال کالر مال
و ان ذا ته فی الفضل اعلیٰ — منا قبه فتمت با لکما ل
لسا نه ینثر در ر ا لمعا نی — مجا لسه علت بیت المعالی
و لا نظر ا له فی قو ل خصم — هو ا لمستغنی عن قیل و قال
فکل فعله لر ضا ء ر ب — و کا ن عز مه لله عا ل
لحسن ذ ا ته تحسین قا ل — لنا ا ختر رضا بد ر ا لکمال

شاعر اسلام ادیب شہیر: حضرت علامہ محمد زین العابدین صاحب رضوی
المعروف تحسین عالم تحسین
سبحانپور کٹوریہ عمر پور بانکا بھاگلپور بہار الھند

# چہرۂ اختر رضا

ہست مثل گل شگفتہ چہرۂ اختر رضا
او ست چوں ماہ درخشاں جلوۂ اختر رضا

درمیان اہلسنت ہست شمع معرفت
گرد او آید پراں پروانۂ اختر رضا

پیش دانا گفتہ او گفتہ اللہ بود
کلمۂ حق را بداں در کلمۂ اختر رضا

از مئے دیدار حسن ہرکہ یک جرعہ کشید
بازرفت اوسوئے آں میخانۂ اختر رضا

بہر اہلِ حق فشاند درسخن گلہائے مہر
رد باطل راست خنجر خامۂ اختر رضا

آں چناں قرآن ماید لباس التقوی خیر
آں لباسے را ببیں درجامۂ اختر رضا

نزد اہلِ دین آں کہ عاقل و ہشیار است
ہرکہ شد از جان و دل دیوانۂ اختر رضا

چوں کلامش ہشت شش از شراب سلسبیل
پاک است از معصیت ھم جادۂ اختر رضا

چوں امام احمد رضا دارند قول امر و نھی
حق نماید خلق را آئینۂ اختر رضا

عالماں سوء چوں درعلم دیں حجت کنند
راست باشد آخرش فرمودۂ اختر رضا

برزمین از ھند تا صدہا بلاد و مملکت
ہست چوں فرش کشادہ خطۂ اختر رضا

مفتیاں درحکم دیں کردند بے جا اختلاف
صغری کے کبری شود درنکتۂ اختر رضا

معنئ ہستی اورادرک کردن مشکلے است
دریا درکوزہ بدارد نقطۂ اختر رضا

ازعدوباگے ندارد صاحب ایماں کہ ہست
بے نیاز از خوف ہرمستانۂ اختر رضا

ہرزبانش جاری باشد چوں سرود حمد و نعت
حورعیں تحسیں کند زاں نغمۂ اختر رضا

بامکانش نسبت روحانیاں دارم کہ ہست
مخزن انوار دیں کاشانۂ اختر رضا

دامن دل می کشد آں منزل سوداں گراں
درنظر چہ خوش نماید کوچۂ اختر رضا

درجہان عیش نزد او زرومال است ہیچ
دین وتقوی ہست بس سرمایۂ اختر رضا

آں چہ اکنوں می کند اوکار تبلیغ شرع
فردا خواہد کرد آں پروردۂ اختر رضا

از زبان معرفت درمجمع احباب خوب
می دہد درس شریعت خطبۂ اختر رضا

پیش او ملحد کجا دارد مجالے باسخن
باطلاں را شیر باشد گر بہٗ اختر رضا

حل کند احکام امرونہی دیں اوفی البدیہہ
ازفقاھت ہست پر پیمانۂ اختر رضا

من کجا دانستمش درظاہر و باطن او کیست
رتبہ اش داند فقط فرزانۂ اختر رضا

ہر کہ زو بیگانہ باشد او نیابد راہ راست
تا بمنزل کے رسد بیگانۂ اختر رضا

باکسے تحسین پرسیدم نشان مرد حق
او اشارت کرد سوئے نامۂ اختر رضا

شاعر اسلام ادیب شہیر: حضرت علامہ محمد زین العابدین صاحب رضوی
المعروف تحسین عالم تحسین
سبحانپور کٹوریہ عمر پور بانکا بھاگلپور بہار الھند

# رشک آئینہ رخاں تاج الشریعہ ازہری

مازمینیم آسماں تاج الشریعہ ازہری
سایہ افگن سائباں تاج الشریعہ ازہری

مرشدانِ عصر محدودند تا بس آدمی
مرشدِ انسان وجاں تاج الشریعہ ازہری

صورت پرکار ہر ذی علم گردد گرد او
ہست قطب رہبران تاج الشریعہ ازہری

سی ہزاراں در ہزار اعداد بودن در نماز
شان بس دارد چناں تاج الشریعہ ازہری

نور ایماں منعکس از چہرۂ زیبائے او
رشک آئینہ رخاں تاج الشریعہ ازہری

گفتہ باشندآں رادر برزخ ملک خوش آمدید
از رخت ایماں عیاں تاج الشریعہ ازہری

فخر ازہر مرحبا تاج الشریعہ زندہ باد
نعرہ ات بر ہر زباں تاج الشریعہ ازہری

اے براہیم ست پدرت نامت اسمٰعیل بود
شہرہ در اہل جہاں تاج الشریعہ ازہری

خامۂ فیضی ست وقف مدحت احمد رضا
چشم الفت کن براں تاج الشریعہ ازہری

پیش کردہ: اسیر تاج الشریعہ
فیض احمد رضوی ابن مولانا عبدالرحمن فیضی۔
ازقلم: علامہ عبدالرحمن فیضی، گریڈیہ، جھارکھنڈ، ہندوستان۔
9430121559

# دید کو بندہ ترا

ذاکر رب العلی اختر رضا
آیت نور خدا اختر رضا

واصف خیرالوریٰ اختر رضا
جلوۂ بدر الدجی اختر رضا

کل صحابہ کی ادا اختر رضا
نازشِ بزم ہدیٰ اختر رضا

آخری لمحات تک تھا منتظر
دید کو بندہ تیرا اختر رضا

دم زدن میں موت کی آئی خبر
دل مرا پارہ ہوا اختر رضا

عالم اسلام کی آنکھیں ہیں نم
تیرے غم میں اے شہا اختر رضا

اب کہاں سے لاؤ گے اے سنیو
ایسا کامل رہنما اختر رضا

علم وفن شعر وسخن کا آفتاب
اختر برج ہدیٰ اختر رضا

استقامت کا گلاب لاجواب
زہد وتقویٰ کی ضیا اختر رضا

تیری فرقت میں زمین وآسماں
کرتے ہیں آہ وبکا اختر رضا

فقہ وافتا کا چمن مغموم ہے
مضمحل ہے مدرسہ اختر رضا

کہہ گئے دارالفنا کو الوداع
جا بسے دارالبقا اختر رضا

مسلک احمد رضا کا بانکپن
تم سے ہی شاداب تھا اختر رضا

اہلِ شرق وغرب ہیں اب سوگوار
سونی سونی ہے فضا اختر رضا

فخر ازہر کا ملا اعزاز ہے
تجھ پہ تھا مصری فدا اختر رضا

حجۃ الاسلام کا نورِ نظر
حق سے واصل ہوگیا اختر رضا

خوب کی نشر واشاعت دین کی
پیکر فکر رضا اختر رضا

پارسائی کا نہیں تیرے جواب　　شمع بزم اتقیا اختر رضا

بے سہارا ہوگیا فرحتؔ حضور

آپ کے جانے سے یا اختر رضا

ازقلم:-محمد مقصود عالم فرحت ضیائی، ایم اے۔خلیفۂ حضور تاج الشریعہ
خادم: فخرازہر دارالافتاء والقضاء وسرپرست جماعت رضائے مصطفی ہاسپیٹ
جنرل سکریٹری مرکزی ادارہ دارالعلوم العلوم جامعہ رضویہ
ایڈوائزر فیضان تاج الشریعہ وڈو بلہاری کرناٹک
ناظم نشرواشاعت آل کرناٹکا سنّی علماء بورڈ
پریس سکریٹری امام احمد رضا مومینٹ بنگلور

# عاشق بدرالدجی

عاشق بدر الدجی ہیں سیدی اختر رضا
نائب غوث الوری ہیں سیدی اختر رضا

مظہر احمد رضا ہیں سیدی اختر رضا
جلوۂ حامد رضا ہیں سیدی اختر رضا

جانشین مفتی اعظم فقیہ لاجواب
نور ابراہیم کا ہیں سیدی اختر رضا

بھائی میں سب سے بڑے ریحان ملت باعمل
پنجتن میں تیسرا ہیں سیدی اختر رضا

علم وفن میں زہد وتقوی میں نہیں کوئی بدل
ذوالفقار مرتضی ہیں سیدی اختر رضا

جس نے دیکھا حسن دل آرا یہی کہنے لگا
نیر نورِ خدا ہیں سیدی اختر رضا

مفتی و قاضی محدث منطقی و فلسفی
مقتدی سب مقتدی ہیں سیدی اختر رضا

جو لقد کان لکم کی ہو بہو تصویر ہو
وہ غلام مصطفی ہیں سیدی اختر رضا

صلح کل مرتد منافق بدعقیدہ کیلئے
ایک تیغ برہنہ ہیں سیدی اختر رضا

ثأِ رازی غزالی شیخ اکبر بایزید
بو حنیفہ کی رضا ہیں سیدی اختر رضا

خوف محشر کی تمازت کا ہمیں کیوں ہو بھلا
جب ہمارے ناخدا ہیں سیدی اختر رضا

ماہر تدریس وافتاہات پھیلائے وہاں
اتنے ارفع والعلی ہیں سیدی اختر رضا

صاحب علم وادب میں جب انہیں دیکھا گا
سب خبر اک مبتدا ہیں سیدی ختر رضا

مسلک احمد رضا کے ہیں وہ سچے ترجماں
اس لیے مشق جفا ہیں سیدی اختر رضا

مصدر لوح و قلم منبع شعر و سخن
حاکم دار القضا ہیں سیدی اختر رضا

کیوں کریں فریاد دنیا سے غموں کے دھوپ میں
میرے جب مشکل کشا ہیں سیدی اختر رضا

کذب کی کالی گھٹا کے درمیاں بھی دیکھئے
اک چراغ حق نما ہیں سیدی اختر رضا

نوری صورت نوری سیرت جلوۂ شمس الضحیٰ
انتخاب کبریا ہیں سیدی اختر رضا

نکتہ داں ہیں نکتہ بیں ہیں مالک ادراک ہیں　　لائق صد مرحبا ہیں سیدی اختر رضا
فارسی عربی ہو اردو ہندی وانگلش زباں　　ان زباں کے مہر ما ہیں سیدی اختر رضا
لاکھ واویلا مچائیں فاسق و فاجر سبھی　　جانتے ہیں سب کہ کیا ہیں سیدی اختر رضا
نجدی تبلیغی دیوبندی وہابی پادری　　ان پہ بس قہر خدا ہیں سیدی اختر رضا
وہ سراواں کا فراڈی دے نہیں سکتا فریب　　دین حق سے آشنا ہیں سیدی اختر رضا
نام پر تحقیق کے بکواس کرنا چھوڑ دو　　ورنہ لیں گے جائزہ ہیں سیدی اختر رضا
ناچ گانا سے تصوف کا نہیں ہے واسطہ　　اس لیے ان سے خفا ہیں سیدی اختر رضا
کفر کے تیر و تفنگ سے کون ڈرتا ہے میاں　　آیت صدق وصفا ہیں سیدی اختر رضا
بے لگام و باز آؤ اپنے اس کرتوت سے　　دین حق کے رہنما ہیں سیدی اختر رضا

قلب فرحت میں نہیں کوئی شہا تیرے سوا
آپ ہی اک آسرا ہیں سیدی اختر رضا

ازقلم:۔محمد مقصود عالم فرحت ضیائی، ایم اے۔خلیفۂ حضور تاج الشریعہ
خادم: فخر ازہر دارالافتاء والقضاء وسرپرست جماعت رضائے مصطفی ہاسپیٹ
جنرل سکریٹری مرکزی ادارہ دارالعلوم العلوم جامعہ رضویہ
ایڈوائزر فیضان تاج الشریعہ وڈوبلھاری کرناٹک
ناظم نشرواشاعت آل کرناٹکا سنّی علماء بورڈ
پریس سکریٹری امام احمد رضا مومینٹ بنگلور

# پنجتن کی ہے عطا اختر رضا

مظہر خیر الوریٰ اختر رضا ۔۔۔ سنیوں کا پیشوا اختر رضا

نور احمد کی ضیا اختر رضا ۔۔۔ نیر جود و سخا اختر رضا

پیکر عشق و وفا اختر رضا ۔۔۔ پرتو شیر خدا اختر رضا

اہل باطل کی حقیقت کھل گئی ۔۔۔ جب قلم تیرا چلا اختر رضا

نجدیت کی ذرّیت ماری گئی ۔۔۔ جب چلا نیزہ ترا اختر رضا

ہر وہابی کی نگاہیں جھک گئیں ۔۔۔ جب ہوا شہرہ ترا اختر رضا

ہرصحابہ کاادب ملحوظ رکھ ۔۔۔ درس یہ تم نے دیا اختر رضا

اولیا سے دشمنی اچھی نہیں ۔۔۔ یہ سبق تجھ سے ملا اختر رضا

مالک و مختار ہیں میرے نبی ۔۔۔ تم نے ثابت کردیا اختر رضا

آشنا ہیں غیب سے خیر البشر ۔۔۔ برملا تم نے کہا اختر رضا

ہرمصیبت کی گھڑی میں تم کہو ۔۔۔ یا رسول اللہ صدا اختر رضا

نائب غوث الوری ہیں بالیقیں ۔۔۔ وہ شہ صدق و صفا اختر رضا

سیرت شیخین کی تصویر ہیں ۔۔۔ وہ چراغ اتقیا اختر رضا

شان عثمان غنی سے متصف ۔۔۔ کل صحابہ کی ادا اختر رضا

مالکی ہو حنبلی کہ شافعی ۔۔۔ حنفیوں کے مقتدی اختر رضا

قادری چشتی سہروردی چمن ۔۔۔ نقش بندی رہنما اختر رضا

ماتریدی اشعری کا پاسباں ۔۔۔ ہیں یقینا باخدا اختر رضا

حق بیانی میں نہیں جس کی نظیر ۔۔۔ وہ فقیہ باصفا اختر رضا

جب دلیل لغو کی گردن کٹی | سب نے مانا حق نما اختر رضا
گلستان عشق ہے جس کی حیات | و امام اصفیا اختر رضا
جس نے شدت سے دیا پیغام حق | و امیر قافلہ اختر رضا
دشمن سرکار سے لڑتے رہے | پنجتن کی ہے عطا اختر رضا
لائق تقلید ہے سب کے لیے | تیرا عزم و حوصلہ اختر رضا
ہر عمل تیرا بڑا محبوب ہے | اے غلام مصطفی اختر رضا
تازگی جس سے ملی اسلام کو | بالیقیں ہے وہ صبا اختر رضا
عقل سے پیدل رہے باطل سبھی | حق کو تم نے پا لیا اختر رضا
تیری رفعت ہے عیاں اس بات سے | تو نبی کا معجزہ اختر رضا

چشم ساحل میں رہے چاروں پہر
جلوۂ زیبا ترا اختر رضا

ازقلم:- علامہ محمد اظہار حسین صاحب ساحل نعیمی رضوی بھاگلپوری
دارالعلوم رضائے قادریہ ہوسپیٹ کرناٹک

## زمانہ ماہ تمام دیکھا

جسے زمانہ پکارے اختر، جواب ماہ تمام دیکھا
نہ ان سا قاضی نہ ان سا مفتی نہ ان سا کوئی امام دیکھا
وہ مرجع ہر فقیہ ٹھہرا، ہے اس کے سر پر ولا کا سہرا
اسے نظر نے ہر ایک لحظہ، مطیع خیر الانام دیکھا

اشہر شمسی منانی

# آیت انوار قدرت سیدی اختر رضا

آیت انوار قدرت سیدی اختر رضا
بلبل باغ رسالت سیدی اختر رضا

مشعل رشد و ہدایت سیدی اختر رضا
نکہت صدق وعدالت سیدی اختر رضا

ذی غنا نور سخاوت سیدی اختر رضا
نیر برج شجاعت سیدی اختر رضا

طلعت اصحاب جنت سیدی اختر رضا
اہل کربل کی عنایت سیدی اختر رضا

غوث اعظم کی کرامت سیدی اختر رضا
میرے خواجہ کی امانت سیدی اختر رضا

شمع بزم اعلی حضرت سیدی اختر رضا
قائد یاران حکمت سیدی اختر رضا

آسمان علم و حکمت سیدی اختر رضا
افتخار اہلِ سنّت سیدی اختر رضا

حجۃ الاسلام کی علمی جلالت کے امین
حامل نوری خلافت سیدی اختر رضا

حضرت ابراہیم کا لخت جگر نور نظر
بانسب ہے عمدہ خصلت سیدی اختر رضا

دلنشیں قد نوری قامت خوبصورت زلف ناز
پاک خصلت نیک سیرت سیدی اختر رضا

مسند تدریس و افتاؤ قضا کے شہ سوار
تاج ارباب شریعت سیدی اختر رضا

جام عرفانی پلاکر دل کو روشن کر دیا
رہبر راہ طریقت سیدی اختر رضا

موہنی صورت نگاہیں سرمگیں نوری جمال
زیب سر تاج ولایت سیدی اختر رضا

اہل دانش مالک لوح وقلم بالغ نظر
پیکر زہد وعبادت سیدی اختر رضا

گلستان معرفت کے ہیں گلاب لاجواب
ماہر بحر حقیقت سیدی اختر رضا

گلشن اسلام کو بخشا عروج و ارتقا
دافع ظلم و ضلالت سیدی اختر رضا

نقش پائے پنجتن پر جان ودل سے ہیں فدا
آفتاب عز وعظمت سیدی اختر رضا

بد عقیدہ صلح کلی کو کبھی بخشا نہیں
پاسبان دین وسنت سیدی اختر رضا

خوب کی قرآن وسنت کی اشاعت آپ نے　　آپ سے ضوبار ملت سیدی اختر رضا

صاحبِ تصنیف ہیں شعر وسخن کے تاجور　　ہیں محدث بالیاقت سیدی اختر رضا

فن تفسیر وادب میں رکھتے ہیں کامل عبور　　حاکم علم بلاغت سیدی اختر رضا

نحوی صرفی منطقی وفلسفی حضرات میں　　تجھ کو حاصل ہے امامت سیدی اختر رضا

ہو علوم, نقلیہ یا عقلیہ کا انجمن　　تیری ہے دائم صدارت سیدی اختر رضا

عشق سرکار دوعالم زندگی کا ماحصل　　دل خشیت سے عبارت سیدی اختر رضا

عربی اردو فارسی انگلش زباں کے کہکشاں　　واقف رمز فصاحت سیدی اختر رضا

خاندان رضویہ کی آبرو کا آفتاب　　تو گل گلزار رفعت سیدی اختر رضا

جلتے ہیں جلتے رہیں گے حاسدین روسیاہ　　کم نہ ہوگی تیری شہرت سیدی اختر رضا

دشمن جاں سے نہیں ڈرتا ترا فرحت کبھی

اس کو حاصل تیری نصرت سیدی اختر رضا

از قلم:-محمد مقصود عالم فرحت ضیائی، ایم اے۔ خلیفۂ حضور تاج الشریعہ

خادم: فخر ازہر دارالافتاء والقضاء وسرپرست جماعت رضائے مصطفی ہاسپیٹ

جنرل سکریٹری مرکزی ادارہ دارالعلوم العلوم جامعہ رضویہ

ایڈوائزر فیضان تاج الشریعہ وڈو بلہاری کرناٹک

ناظم نشرواشاعت آل کرناٹکا سنّی علماء بورڈ

پریس سکریٹری امام احمد رضا مومینٹ بنگلور

# مرجع خلقِ خدا تھے

مقتدا تھے رہنما تھے حضرت اختر رضا　　دین احمد پر فدا تھے حضرت اختر رضا
عاشق خیر الوری تھے حضرت اختر رضا　　مظہر احمد رضا تھے حضرت اختر رضا
گلشن احمد رضا کے ایک تھے شاداب پھول　　پیکر حسن و ادا تھے حضرت اختر رضا
ذاکر رب العلی تھے؛ تالی قرآن بھی　　واصف شاہ ہدی تھے حضرت اختر رضا
خوبصورت نیک سیرت کیا نرالی ذات تھی　　نور احمد کی ضیا تھے حضرت اختر رضا
عالم وفاضل مفکر محقق بے مثال　　مرجع خلق خدا تھے حضرت اختر رضا
دم قدم سے جس کے تھی شہر بریلی میں بہار　　ہاں وہی اختر رضا تھے حضرت اختر رضا
فخر ازہر کا لقب جس کو ملا تھا مصر میں　　عالم دین ہدی تھے حضرت اختر رضا
کعبہ کے اندر بھی جانے کا ملا جس کو شرف　　ایسے اک مرد خدا تھے حضرت اختر رضا
نائب خیر البشر بھی ثانی احمد رضا　　مصطفی خاں کی عطا تھے حضرت اختر رضا

بس حقیقت ہے یہی کہہ دے کلیم بستوی
پر ضیا تھے پر ضیا تھے حضرت اختر رضا

کاوش ÷ محمد طاہر القادری کلیم فیضی بستوی
جانشین نسیم ملت وناظم اعلی ادارہ انوار الاسلام قصبہ سکندر پور ضلع بستی یوپی

# سدا بہار اختر

دعا یہ دل سے نکلتی ہے بار بار اختر خدا کی رحمتیں تم پر ہوں بے شمار اختر

نہ صرف چاہنے والے ہیں بے قرار اختر تمہارے جانے سے اعداء ہیں سوگوار اختر

رضا کے باغ کو سینچا ہے ایسی محنت سے کہ حشر تک یہ رہے گا سدا بہار اختر

علوم دیں میں مہارت تھی اس طرح حاصل کہ جیسے شاہ رضا کے ہوں شاہکار اختر

وہ بے نیاز جہاں بھر کے میکدوں سے ہوا تمہارے حسن کا جس پر چڑھا خمار اختر

یہ بات سچ ہے کہ حق گوئی و بے باکی میں تمہاری ذات تھی یکتائے روزگار اختر

رضا کے علم کا ثاقب کو بھی ملے صدقہ
کہ اہل علم میں ہو یہ بھی ذی وقار اختر

گلدستۂ فکر: شاعر اسلام حضرت ثاقب صاحب

# غم سے ہوا اشکبار

اُنہی کے دَم سے تھی ساری بہار آنکھوں میں
اداسی چھائی ہے اب، سوگوار آنکھوں میں

طلب رہے گی قیامت میں ان سے مِلنے کی
رہے گا مر کے بھی اب انتظار آنکھوں میں

نکل رہے ہیں دل وجاں، بصورتِ آنسو
کہ غم بھی، غم سے ہوا اشکبار ''آنکھوں میں''

سبب یہ ہے کہ بآسانی خونِ دل نکلے
اُتر گیا ہے دلِ بیقرار، آنکھوں میں

نچوڑ دیتا میں بینائی، اشک کے ہمراہ
مگر بسے ہیں مرے تاجدار آنکھوں میں

سمایا تاجِ شریعت کا خوشنما چہرہ
بشکلِ نیّرِ نصف النہار، آنکھوں میں

ادب سے اُن پہ مکمل نظر نہیں ڈالی
یہ جرأتیں کہاں اِن خاکسار آنکھوں میں

وہ اک نظر سے مقدر سنوار دیتے تھے
عجب تجلّی تھی اُن غمگسار آنکھوں میں

سبق ہے انکی نگاہوں کا ہر اتار چڑھاؤ
نصابِ عشق ہے اُن شاہکار آنکھوں میں

نظر کو تیز کریں تو جہاں سہم جائے
جو نرم کرلیں تو آئے قرار آنکھوں میں

ذرا بھی حق سے جدائی اُنہیں نہ تھی منظور
صداقتوں کا تھا اک کوہسار آنکھوں میں

عدو کو عظمتِ اختر دکھائی دے کیسے
بھرا ہے بغض وحسد کا غبار آنکھوں میں

وہ جس کے پاس امانت ہے ''دیدِ مرشد'' کی
وہی نگاہ ہے بہتر، ہزار آنکھوں میں

رضا کے باغی سے میرا نہیں کوئی رشتہ
لگا کے رکھا ہے یہ اشتہار آنکھوں میں

جہاں کو شیشۂ فکرِ رضا سے دیکھتا ہوں
ہے پختگی، مری ایمان دار آنکھوں میں

نظر میں نقش ہے تاج الشریعہ کا پیکر
بسی ہے رحمتِ پروردگار آنکھوں میں

پہنچ نہ پایا تو رہ رہ کے جاں سسکتی ہے
وجود روتا ہے زار و قطار آنکھوں میں

نہ دیکھ پانے کا کفّارہ کب ادا ہوگا ؟
سوال ہے یہ ،مری قرضدار آنکھوں میں

بہیں گے اب غمِ مرشد میں عمر بھر آنسو
کہ جوش پر ہے عقیدت کی دھار آنکھوں میں

فریدی ! چشمِ وطن کو وہ درد کیا معلوم
جو غم بھرا ہے ، غریب الدّیار آنکھوں میں

ازمحمد سلمان رضا فریدی صدیقی مصباحی ،بارہ بنکوی
مسقط عمان
0096899633908

# آہ وفغاں کی آواز

چل دیئے آہ وہ ذرّوں کو ستارا کر کے
ہوئے رخصت وہ مریضوں کو مسیحا کر کے

عالَمِ عشق میں ہے آہ وفغاں کی آواز
کون دنیا سے اٹھا، حشر یہ برپا کر کے

جِس کے دیدار سے تھی اہل سنن کو راحت
وہ حسیں چَل دیا ہم سب کو دِوانہ کر کے

حیرت انگیز تھا حضرت کی عطا کا جلوہ
وُسعتیں آپ نے دیں، قطروں کو دریا کر کے

رکھ دیا پاؤں تو صحرا کو بنایا گُلزار
رنگِ اعزاز دیا خاک کو سونا کر کے

شمع کی مثل رہی اُن کی حیاتِ اقدس
وہ چمکتے تھے اندھیروں میں بھی جلوہ کر کے

بارِ غم، ایک اشارے سے اتر جاتا تھا
کوہ کو پھول بنا دیتے تھے ہلکا کر کے

اُن کے کردار میں تھا رنگِ کشش ہی ایسا
دل میں بس جاتے تھے، غیروں کو بھی اپنا کر کے

ایسی صحبت کہ ہوئے جس سے مخالف بھی مطیع
دھوپ خود اُن پہ رہا کرتی تھی سایہ کر کے

گفتگو ایسی کہ پتھر پہ ابھر آئیں حروف
اُس نے دکھلایا سخن کو بھی عجوبہ کر کے

ابرِ باراں کی طرح اُس کا سفر ہوتا تھا
وہ چلا خشک زمینوں پہ بھی سبزہ کر کے

جنکی ہستی میں اندھیروں کے سوا کچھ بھی نہ تھا
اُن کو چمکا دیا عظمت کا منارہ کر کے

اُن کا مِلنا ہے یقینی جو طلب ہو سچی
خلد بھی پاؤ گے اختر کی تمنا کر کے

وہ ولی، ابن ولی، ابن ولی، ابن ولی
فیض پشتوں کا ملا ایک سے ناطہ کر کے

لے کے امید جو اُس بزمِ کرم میں پہنچا
اس کو لوٹایا ہر اک غم کا مداوا کر کے

نام اختر تھا، وہ سورج بھی تھا مہتاب بھی تھا
اُس نے دکھلا دیا ہستی کو کرشمہ کر کے

اے فریدی وہ تھا کردار کا ایسا مِعمار
لے لیا کام، حَجر جیسوں کو ہیرا کر کے

از محمد سلمان رضا فریدی صدیقی مصباحی، بارہ بنکوی مسقط عمان

# رُتبہ مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

ہے اُونچا اِس قدر رُتبہ مِرے تاجُ الشَّریعہ کا
زمیں سے تا فلک چرچا مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

جَمالِ مُفتیِ اَعظم نظَر آ جائے گا تُجھ کو
اگر تم دیکھ لو چِہرا مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

کروڑوں ہِند میں ہیں عَاشقانِ مُصطفٰے لیکن
تھَا اندازِ جُداگانہ مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

نہیں لاتا وہ تختِ شَاہی کوبھی اپنی خاطِر میں
جو دِل سے ہو گیا شَیدا مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

ہزاروں ازہری میں ”فخرِ ازہر“ ہے لقَب کِس کا
مِرے تاجُ الشَّریعہ کا مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

غمُوں سے عَاشِقوں کی جَان گویانکلی جاتی تھی
سُنَا جَب خُلد کو جَانا مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

ہیں لاکھوں آئیں دِیوانے جہَاں بھَر سے زِیارت کو
اِسی سے جَان لو رُتبہ مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

فلک سے رو کے کہتی تھی بریلی کی زمیں واللہ
جِدھر دیکھو ہے دیوانہ مِرے تاجُ الشَّریعہ

ہمیشہ مَسلکِ اَحمَدِ رضَا پر گامزن رہنا
یہی ہے قَول مَستَانہ مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

چلو کشکولِ دل پھیلا دو اُنکی نوری چوکھٹ پر
مِلے گا بالیقیں صدقہ مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

حَسَد میں مَر ہی جائیں صُلح کلّی، دیو کے بندے
لگاؤ اِس طَرح نَعرہ مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

بہت مَشہُور ہو اَھلِ ادب میں تم عُزیر عالم
مِلا ہے تُجھ کو یہ تُحفہ مِرے تاجُ الشَّریعہ کا

ازقلم
(خلیفہ تاجِ مِلّت) محمد عُزیر عالم تحسینی منظری مظفرپوری
ناظم اعلیٰ مدرسہ اہلسنّت وجماعت جامعہ ملک العلماء، روڈنمبر ۸/بیگن واڑی گوونڈی ممبئی ۴۳
9892535506

علم و حکمت کا خزینہ چل بسے
اُف مرے تاجُ الشَّرِیعہ چل بسے

اہل سنت کا چمن ویران ہے
اس کے گلشن کا نگینہ چل بسے

آج صادق کا کلیجہ پھٹ گیا
بحر عصیاں کا سفینہ چل بسے

از عالیجناب صادق اللہ ایڈوکیٹ صاحب رضوی
ایڈوائیزر آل کرناٹکا سنی علماء بورڈ بانی امام احمد رضا اکیڈمی چتر درگہ کرناٹک

# گلابی چہرہ تمہارا

رواں ہے آنسو بشکلِ موتی دکھادو چہرہ اے میرے اختر
زبانِ دل کی صدا ہے میری دکھادو چہرہ اے میرے اختر

بہت ستاتی ہیں یادیں مجھکو تمہاری ہر دم قسم خدا کی
تڑپ رہا ہوں میں مثلِ مچھلی دکھادو چہرہ اے میرے اختر

گلابی چہرہ تمہارا ہر دم بسا کے رکھتا ہوں چشم تر میں
بفضلِ رب ہے نگاہ نیچی دکھادو چہرہ اے میرے اختر

تمہارا دیکھا ہے جس نے چہرہ تو دیکھا اس نے نبی کا چہرہ
تمہارے شیدا کی یہ ہے بولی دکھادو چہرہ اے میرے اختر

دکھاتا چہرہ ہے چاند ہر شب مگر نہ جچتا ہے مجھ کو ظاہرؔ
دلوں کی بستی ہے میری کالی دکھادو چہرہ اے میرے اختر

ازقلم-محمد ظاہر حسین مصباحی
نونا ہی پریہار سیتا مڑھی بہار کھپرو رنکا گڑھوا جھارکھنڈ

# روحِ رواں چل دیئے

اہلسنت کے روحِ رواں چل دیئے — آہ دنیا سے اختر میاں چل دیئے

رہ گیا خالی خالی ہمارا وجود — لے کے وہ ساری تاب وتواں چل دیئے

ان کا جانا، ہمیں کرگیا ہے نڈھال — ساتھ لیکر وہ، ہم سب کی جاں چل دیئے

اِس خبر سے دل وجاں پہ بجلی گری — چھوڑ کر وہ ہمیں نا گہاں چل دیئے

بیس جولائی اور پانچ ذیقعدہ ہے — وہ شبِ شنبہ، سوئے جناں چل دیئے

جن کے جلووں سے تھا اہل ایماں کو چین — جان ودل کے وہ راحت رساں چل دیئے

عالَمِ سُنیت آج سکتے میں ہے — اہلسنت کے شاہِ شہاں چل دیئے

کپکپاتے ہیں لب اور زباں گُنگ ہے — آہ کیسے کروں میں بیاں ''چل دیئے''

اشک رکتے نہیں دل ٹھہرتا نہیں — ڈھونڈتی ہے نظر وہ کہاں چل دیئے

اے خدا صبر کی مجھ کو توفیق دے — میرے مرشد مرے مہرباں چل دیئے

تازگی جن سے تھی باغ اسلام میں — آہ صد آہ ، وہ باغباں چل دیئے

پَرتَوِ نوری ، عکسِ کمالِ رضا — رضویت کے وہ مہرِ عیاں چل دیئے

خوف کھاتے رہے جن سے اعدائے دیں — قوم وملت کے وہ پاسباں چل دیئے

رخ زمانے کا ان کی طرف ہو گیا — وہ جدھر چل دیئے وہ جہاں چل دیئے

کیسی ہستی تھی وہ کیسا کردار تھا — ہے جہاں بھر میں آہ وفُغاں، ''چل دیئے''

محفلِ اہلِ حق سونی سونی ہوئی — کر کے وہ بزم آرائیاں ، چل دیئے

رہ گئے ہم تڑپتے سِسکتے ہوئے — لیکے وہ سارا چین واماں چل دیئے

کہہ رہے ہیں یہ تاج الشریعہ ہمیں — سب گئے ہیں جہاں، ہم وہاں چل دیئے

آؤ جانے سے پہلے ہمیں دیکھ لو | پھر نہ کہنا کہ اختر میاں چل دیئے
اُن کے غم میں نہ کیوں روئے چشمِ فلک | عِلم و اِدراک کے آسماں چل دیئے
قبر سے حشر تک نور بانٹیں گے وہ | ہو کے دنیا میں وہ ضوفشاں چل دیئے
فکر ہے غمزدہ، اور قلم ہے اداس | کیسے لکّھوں وہ آرامِ جاں چل دیئے
بات سچ ہے مگر دل نہیں مانتا | کہہ نہ پائے گی میری زباں، ''چل دیئے''

سَر نفی میں فریدی ہِلاتا رہا
سب یہ کہتے رہے ہاں وہ ہاں چل دیئے

از محمد سلمان رضا فریدی صدیقی مصباحی، بارہ بنکوی
مسقط عمان:- 0096899633908

علم کا کوہ ہمالہ فکر و فن کا کہکشاں
زہد و تقویٰ کا فلک شعر و سخن کا گلستاں
اختر برج ہدایت تھے بلا شک وگماں
رفعت تاج شریعت کر نہیں سکتا بیاں
اہلِ سنت کا امیر کارواں جاتا رہا
چھوڑ کر روتا بلکتا پاسباں جاتا رہا

عالیجناب محمد غوث خان صاحب رضوی سابق صدر منیرا آباد کپل کرناٹک

# میرے تاج الشریعہ کہاں چل دیئے

چھوڑ کر سب کو روتا کہاں چل دیئے ۔۔۔ میرے تاج الشریعہ کہاں چل دیئے
عاشقوں کی ہے بارات اتری ہوئی ۔۔۔ اہلِ سنت کے دولہا کہاں چل دیئے
درد کی ٹیس حد سے سوا بڑھ گئ ۔۔۔ درد دل کے مسیحا کہاں چل دیئے
اے مرے فخر ازہر ، شہنشاہ فن ۔۔۔ باندھے عظمت کا سہرا کہاں چل دیئے
بستی بستی میں ہے تیری رحلت کا غم ۔۔۔ شور ہے قریہ قریہ کہاں چل دیئے
میرے اختر رضا قادری ازہری ۔۔۔ دے کے فرقت کا صدمہ کہاں چل دیئے
بعد سبطین میرا بھروسہ تھے تم ۔۔۔ غم مجھے دے کے گہرا کہاں چل دیئے
چھپ گیا ہے کہاں پہ بریلی کا چاند ۔۔۔ اختر برج تقوی کہاں چل دیئے
مسلک اعلی حضرت کے جو میر تھے ۔۔۔ وہ رضا کے نبیرہ کہاں چل دیئے

ڈھونڈتا پھر رہا ہے یہ اشرف رضا
چھوڑ کر اس کو آقا کہاں چل دیئے

فکر وقلم :- خادم امین شریعت محمد اشرف رضا قادری
مدیر اعلی سہ ماہی امین شریعت ، بریلی شریف

# اختر رضا خاں ازہری

اہلِ حق کے رہنما اختر رضا خاں ازہری
سنیت کے مقتدا اختر رضا خاں ازہری

بزم افتا کی ضیا اختر رضا خاں ازہری
زینت دار القضا اختر رضا خاں ازہری

اعلیٰ حضرت کی دعا اختر رضا خاں ازہری
مظہر حامد رضا اختر رضا خاں ازہری

آپ کا دنیا سے جانا، اس صدی کا بالیقیں
ہے بڑا اک سانحہ اختر رضا خاں ازہری

وقت آخر لب پہ تھی اللہ اکبر کی صدا
یہ بھی ہے فضل خدا اختر رضا خاں ازہری

آپکی رحلت ہے ملت کے خسارے کا سبب
شک نہیں اس میں ذرا اختر رضا خاں ازہری

یہ جنازہ دیکھنے کے بعد ثابت ہوگیا
آپ کی ہستی ہے کیا اختر رضا خاں ازہری

دور حاضر میں کہیں بھی دور تک ملتا نہیں
آپ جیسا پیشوا اختر رضا خاں ازہری

غسل کعبہ کے حوالے سے ہوئی جب گفتگو
نام آیا آپ کا اختر رضا خاں ازہری

خاندان رضویت کی آبرو بھی آپ ہیں
مرحبا صد مرحبا اختر رضا خاں ازہری

ہے دعا گو اشرف خستہ لحد پر آپ کی
برسے رحمت کی گھٹا اختر رضا خاں ازہری

از قلم: محمد اشرف رضا قادری
مدیر اعلیٰ سہ ماہی امین شریعت، بریلی شریف

# چراغِ حرّیت کہاں گیا

وہ فخرِ سنیت کہاں گیا نشانِ رضویت کہاں گیا
رضا کے علم و فکر و فہم کی تھی جس میں اہلیت کہاں گیا
اندھیرے کیوں ہیں قید و بند کے چراغِ حرّیت کہاں گیا
دیارِ عشقِ غوثِ پاک کی جسے تھی شہریت کہاں گیا
حدیث و فقہ و شعر و عشق میں تھی جس کی خاصیت کہاں گیا
جسے رضا کی روحِ پاک سے ملی تھی تربیت کہاں گیا
یہ فاضل آج کیوں رواں ہیں اشک
وہ قدِ فردیت کہاں گیا

از: فاضل میسوری
سوگوار سید جیلانی میاں
خانقاہ مدنی سرکار موربی

# وہ سورج بھی تھا

چل دیئے آہ وہ ذرّوں کو ستارا کر کے
ہوئے رخصت وہ مریضوں کو مسیحا کر کے

عالَمِ عشق میں ہے آہ و فغاں کی آواز
کون دنیا سے اٹھا، حشر یہ برپا کر کے

جِسکے دیدار سے تھی اہل سنن کو راحت
وہ حسیں چَل دیا ہم سب کو دِوانہ کر کے

حیرت انگیز تھا حضرت کی عطا کا جلوہ
وُسعتیں آپ نے دیں، قطروں کو دریا کر کے

رکھدیا پاؤں تو صحرا کو بنایا گُلزار
رنگِ اعزاز دیا خاک کو سونا کر کے

شمع کی مثل رہی اُن کی حیاتِ اقدس
وہ چمکتے تھے اندھیروں میں بھی جلوہ کر کے

بارِغم، ایک اشارے سے اتر جاتا تھا
کوہ کو پھول بنا دیتے تھے ہلکا کر کے

اُن کے کردار میں تھا رنگِ کشش ہی ایسا
دل میں بس جاتے تھے، غیروں کو بھی اپنا کر کے

ایسی صحبت، کہ ہوئے جس سے مخالف بھی مطیع
دھوپ خود اُن پہ رہا کرتی تھی سایہ کر کے

گفتگو ایسی کہ پتھر پہ ابھر آئیں حروف
اُس نے دکھلایا سخن کو بھی عجوبہ کر کے

ابرِ باراں کی طرح اُس کا سفر ہوتا تھا
وہ چلا خشک زمینوں پہ بھی سبزہ کر کے

جِنکی ہستی میں اندھیروں کے سوا کچھ بھی نہ تھا
اُن کو چمکا دیا عظمت کا منارہ کر کے

اُن کا مِلنا ہے یقینی جو طلب ہو سچی
خلد بھی پاؤ گے اختر کی تمنا کر کے

وہ ولی، ابن ولی، ابن ولی، ابن ولی
فیض پشتوں کا ملا ایک سے ناطہ کر کے

لیکے امید جو اُس بزمِ کرم میں پہنچا
اس کو لوٹایا ہر اک غم کا مداوا کر کے

نام اختر تھا، وہ سورج بھی تھا مہتاب بھی تھا
اُس نے دکھلادیا ہستی کو کرشمہ کر کے

اے فریدی وہ تھا کردار کا ایسا مِعمار
لے لیا کام، حَجر جیسوں کو ہیرا کر کے

ازقلم :-محمد سلمان رضا فریدی صدیقی مصباحی، بارہ بنکوی

# سایۂ فضل خدا تھے

سایۂ فضل خدا تھے سیدی اختر رضا
نور احمد کی ضیا تھے سیدی اختر رضا

اپنے خالق کی عطا تھے سیدی اختر رضا
مصطفیٰ کے مصطفیٰ تھے سیدی اختر رضا

گلستان علم وحکمت ان کا پاکیزہ وجود
شان زہد و اتقا تھے سیدی اختر رضا

ان سے راضی حق تعالیٰ اور ان سے خوش رسول
با وفا تھے بے ریا تھے سیدی اختر رضا

ناقصوں نے ان کے در سے پالیا اوج کمال
کاملوں کے رہنما تھے سیدی اختر رضا

اہل افتا کا بھروسہ اہل دل کا حوصلہ
حق بیاں تھے حق نما تھے سیدی اختر رضا

تاجداروں نے کہا تاج الشریعہ برملا
کیا بتائیں ہم کہ کیا تھے سیدی اختر رضا

ہم شبیہ غوث اعظم مفتی اعظم کی ذات
اور ان کا آئینہ تھے سیدی اختر رضا

سایۂ جملہ مشائخ جن کے دامن میں ملے
ایسے مرشد باصفا تھے سیدی اختر رضا

بجھ رہا ہے دل یہ انورسن کے رحلت کی خبر
زور دل تھے حوصلہ تھے سیدی اختر رضا

ازقلم: جمال انور رضوی
اروَل جہان آباد بہار

# واصف شاہِ ہدیٰ

اہلِ حق کے پیشوا تھے سیدی اختر رضا سنیوں کے مقتدا تھے سیدی اختر رضا

ہند کا حسان کہنا زیب دیتا تھا انہیں واصف شاہ ہدی تھے سیدی اختر رضا

ہرطرف پھیلی تھی ان کے فکروفن کی تابشیں بزم دانش کی ضیا تھے سیدی اختر رضا

فیصلے منہ دیکھ کر اُن کے کبھی ہوتے نہیں ایسے حق گو رہنما تھے سیدی اختر رضا

بستی بستی قریہ قریہ کا نہ نعرہ کیوں لگے منبع فیض رضا تھے سیدی اختر رضا

دل کو روحانی خوشی ملتی تھی ان کی دید سے
خوش جمال و خوش ادا تھے سیدی اختر رضا

ازقلم: محمد اشرف رضا قادری
مدیر اعلی سہ ماہی امین شریعت

# وہ وفا شعار چلا گیا

سنے کون قصہ دردِ دل میرا غمگسار چلا گیا
جسے آشناؤں کا پاس تھا ،وہ وفا شعار چلا گیا

وہی بزم ہے وہی دھوم ہے ،وہی عاشقوں کا ہجوم ہے
ہے کمی تو بس میرے شیخ کی ،جو تہہ مزار چلا گیا

وہ سخن شناس وہ دور بیں ، وہ گدا نواز وہ مہ جبیں
وہ حسیں وہ بحرِ علوم دیں، میرا تاجدار چلا گیا

کہاں اب سخن میں وہ گرمیاں کہ نہیں رہا کوئی قدرداں
کہاں اب وہ شوق میں مستیاں کہ وہ پر وقار چلا گیا

جسے میں سناتا تھا دردِ دل وہ جو پوچھتا تھا غمِ دروں
وہ گدا نواز بچھڑ گیا ،وہ عطا شعار چلا گیا

بہیں کیوں نصیرنہ اشکِ غم ،رہے کیوں نہ لب پر میرے
فغاں ہمیں بے قرار وہ چھوڑ کر سر راہ گزار چلا گیا

از قلم:- قاضی خطیب عالم نوری مصباحی

# ہر جگہ چرچا ترا

بیس جولائی جو جُمعہ کی اَندھیری شام سے
سب کو تڑپا کے پیا تم ہو وَہاں آرام سے

مُنھ کو آتا ہے کلیجہ اور پھٹا جاتا ہے دِل
کون ہے ایسا یہاں تم بِن نہیں جو مُضمَحِل؟

کروٹوں میں شب کٹے، صُبح ومَسا تڑپا کریں
یہ ہے حَالِ زندگی تم ہی کہو ہم کیا کریں

ہر طَرَف محفِل تِری اور ہر جگہ چرچا ترا
اور بھی دِل کو مرے ہے ذِکر تڑپاتا ترا

ایسا پَردہ! اتنی جَلدی! صَبر کیسے پائیں ہم
زَخمِ دِل، فرمایئے مُرشِد! کِسے دِکھلائیں ہم

کس کو اِتنی فکر ہے؟ اور کون سُنتا ہے یہاں
آپ جیسا دَہر میں مُرشِد بھلا ڈُھونڈیں کہاں

وَاسطہ اَحمد رَضا کا، خواب میں آؤ پیا!
تاکہ اپنے دِل کی بے چینی کو مِل جائے دَوا

یَا خُدَا! اَختر رَضا کی قبر کو پُرنُور کر
اُن کے جُملہ عاشِقوں کی سَب بلائیں دُور کر

سَب کو ہے مَعلُوم، تیرا فیصلہ تُو ہے اٹل
یا الٰہی! کر عطَا اَب شَاہ کا نِعم البَدَل

سَرفرَاز احمد پہ ہر دَم مُرشِدِی فَیضَان ہو
دِین کا رَستہ سَدَا میرے خُدَا! آسَان ہو

ازقلم: محمد سرفراز احمد قادری
شبلی باڑی کمارڈوبی دھنباد جھارکھنڈ
فون۔ 9934340650

# تو شہیدِ عشق ہے

صورتِ خورشید ، تابندہ ہے تو
چھپ گیا لیکن درخشندہ ہے تو

موت سے بھی مر نہیں سکتا کبھی
تو شہیدِ عشق ہے ، زندہ ہے تو

فیضِ علم و معرفت ہوگا نہ کم
تا قیامت، ابرِ بارندہ ہے تو

کیسے بھولیں گے تجھے اہلِ سنن
آسمانِ حق پہ رخشندہ ہے تو

استقامت کا ہمالہ تیری ذات
اہلِ تقویٰ کا نمائندہ ہے تو

تیری حکمت کا چمن ہے بے خزاں
اے بہارِ علم! پائندہ ہے تو

اخترِ چرخِ رضا تیرا وجود
نور سے ماحول سازندہ ہے تو

غم زدہ، آفاق ہے کھو کر تجھے
یہ زمانہ جس کا جوئندہ ہے، تو

عرس کا دن ہے ترا یومِ وصال
جلوۂ محبوب یابندہ ہے تو

تجھ پہ سیفی ہے یہ فیضِ ازہری
اُن کا جو نغمہ نویسندہ ہے تو

ازقلم: سید شاکر حسین سیفی
صدر شعبۂ افتاء دارالعلوم محبوبِ سبحانی
کرلا، ممبئی، انڈیا---. 09892137196

# اخترِ نایاب گیا

چھوڑ کر اپنی ضیا اخترِ نایاب گیا
کر کے روشن ہمیں وہ نجمِ جہاں تاب گیا

اس نے قربان کیا عشقِ نبی میں سب کچھ
وہ، محبت کے سِکھا کر ہمیں آداب گیا

زندگی جس کی تھی کردارِ رضا کی مظہر
آہ افسوس! کمالوں کا وہ مہتاب گیا

کشتِ احساس پہ ہے ابرِ اَلَم کی بارش
آنکھ میں چھوڑ کے اشکوں کا وہ سیلاب گیا

کھُل گئیں اسکے جنازے سے سبھی کی آنکھیں
کورِ دیدہ کو بھی وہ کر کے صحت یاب گیا

اس کی یادوں کا نشہ دل سے نہ اُترے گا کبھی
دید کی ایسی پلا کر وہ مئے ناب گیا

جھک گئی جس کے تصلُّب پہ جبینِ عالم
کر کے تعمیر اُصولوں کی وہ محراب گیا

اہلِ عرفاں نے بتایا جسے قطب الارشاد
وہ ولی ابنِ ولی ،،مظہرِ اقطاب گیا

جس کے جلوؤں سے ملا شوکتِ ملت کو فروغ
آہ دنیا سے قیادت کا وہ سیماب گیا

تابشِ غیرتِ ایماں سے ہمیں چمکا کر
بُرجِ اسلام کا وہ نَیَّرِ دل تاب گیا

بخش کر ساری فضاؤں کو حسینی ماحول
سر فروشی کا چمن ، کر کے وہ شاداب گیا

اُس کی فطرت کو ملا علمِ علی کا فیضان
کھول کر فکر ونظر کے وہ نئے باب گیا

فوج ملت کو ملے ویسا ہی قائد یارب
جیسا وہ اخترِ دیں، رہبرِ احزاب گیا

اے فریدی اسے بھولے گا زمانہ کیسے
دے کے تعمیر و ترقی کے جو اسباب گیا

ازقلم: فریدی صدیقی مصباحی، بارہ بنکوی مسقط عمان-96899633908

# السلام! اے پیر ما۔ اختر رضا

السلام! اے پیر ما۔ اختر رضا ۔۔۔ جان ما بر تو فدا۔ اختر رضا

خد انور دید گفت اہل صفا ۔۔۔ آئینہ را حق نما اختر رضا

توکہ بود آں شمع را در انجمن ۔۔۔ جان جاناں گل رخا! اختر رضا

راہ عرفان نیست مشکل کو بود ۔۔۔ اختر برج ھدی اختر رضا

راہوار۔ شرع۔ پاک۔ مصطفی ۔۔۔ در یکتائے صفا اختر رضا

ضم شدم از خاک پاک تربت ۔۔۔ پس بیابم خلد را ۔۔ اختر رضا

آمدم بر ''ساحل''۔ یم ۔سخا

کن بمن نگہ عطا۔۔ اختر رضا

ثمراتِ تفکرات: ابوالفضیل غلام عبدالقادر ساحل مصباحی

صدرالمدرسین دارالعلوم غوثیہ آکوٹ مہاراشٹر۔9552724024

# امتیازِ حق وباطل

نائب غوث الوریٰ اختر رضا وارث علم رضا اختر رضا

رب تعالیٰ کا بہت احسان ہے آپ کا دامن ملا اختر رضا

حسرتا نظروں سے اوجھل ہوگئے اختر برج ہدیٰ اختر رضا

فخرازہر کاملا تجھ کو خطاب کیوں نہ ہوشہرہ ترا اختر رضا

امتیازِ حق و باطل کرگیا یہ جنازہ آپ کا اختر رضا

دیکھ کر کلمہ پڑھا کفار نے نوری چہرہ آپ کا اختر رضا

صدقۂ احمد رضا حسنین کو

اب تو کردیجے عطا اختر رضا

ازقلم: حسنین رضا قادری بلرامپوری

# میرے فکروفن کا عنواں آپ ہیں

دستگیرِ کل گدایاں آپ ہیں ۔۔۔ ناز بردارِ مریداں آپ ہیں
میرے فکروفن کا عنواں آپ ہیں ۔۔۔ میرے ذہن ودل پہ چسپاں آپ ہیں
اس صدی کے میرِ میراں آپ ہیں ۔۔۔ اس صدی کے پیرِ پیراں آپ ہیں
اے فقیہِ اعظمِ ہندوستاں ۔۔۔ ثانیٔ احمد رضا خاں آپ ہیں
مفتیٔ اعظم کے تابندہ جمال ۔۔۔ حجۃ الاسلام کی جاں آپ ہیں
اے محقق ابنِ جیلانی میاں ۔۔۔ جانشینِ غوثِ جیلاں آپ ہیں
اے امام وقاضیٔ دارالقضاۃ ۔۔۔ علم وفن کا مہرِ تاباں آپ ہیں
گلستان ِ قادری کی آبرو ۔۔۔ اے گلِ گلزارِ جیلاں آپ ہیں
آپ کا تاج الشریعہ ہے لقب ۔۔۔ ہاں شریعت کے نگہباں آپ ہیں
کون ہے اب وارثِ علمِ رضا ۔۔۔ آپ ہیں اختر رضا خاں آپ ہیں
کہتے ہیں اہلِ عرب اہلِ عجم ۔۔۔ آبروئے دین وایماں آپ ہیں
جس نے پایا فخرِ ازہر کا خطاب ۔۔۔ آپ ہیں ہاں آپ ہیں ہاں آپ ہیں
جس کو سینچا ہے رضا نے خون سے ۔۔۔ لہلہاتے وہ گلستاں آپ ہیں
حضرتِ احمد رضا کے صحن میں ۔۔۔ آج بھی شمع فروزاں آپ ہیں
ایشیا یورپ میں چرچے آپ کے ۔۔۔ زینتِ شمعِ شبستاں آپ ہیں

یہ مبارک کا عقیدہ ہے حضور
آفتابِ علم وعرفاں آپ ہیں

از مبارک رضوی پورنوی

# میرے اختر اس جہاں کو چھوڑ کر

اشتیاقِ دیدِ احمد میں گئے — مرشدِ برحق جو مرقد میں گئے
اضطرابِ شوقِ بےحد میں گئے — کائناتِ روحِ احمد میں گئے
وہ لگا کر موت کو اپنے گلے — سچّی آوازوں کے گنبد میں گئے
پار کر کے زیست کی ساری حدیں — آخرت کی پہلی سرحد میں گئے
میرے اختر اس جہاں کو چھوڑ کر — سرخرو عشقِ محمد میں گئے
موت کو حیلہ بنا کر آج وہ — قریۂ روحِ اب وجد میں گئے

اے مبارک موت کا اک وقت ہے
جانے والے وقت کی زد میں گئے

از مبارک رضوی پورنوی

# نوری آنگن فدا ہے

ہر نشیمن فدا ہے اختر پر سارا گلشن فدا ہے اختر پر
وہ کفن اوڑھ کر جو سوئے ہیں جائے مدفن فدا ہے اختر پر
عارض حسن دیکھ کر ان کا رنگ وروغن فدا ہے اختر پر
ابرِ رحمت برس کے کہتا ہے آج ساون فدا ہے اختر پر
رات دن آپ اس میں چلتے تھے نوری آنگن فدا ہے اختر پر
اک حقیقت بیان کرتا ہوں میراتن من فدا ہے اختر پر

وہ مبارک اسی میں رہتے ہیں
دل کی دھڑکن فدا ہے اختر پر

مبارک رضوی پورنوی

# عارضِ تاج الشریعہ

میں بھی ہوں مشتاق تیری دید کا　　آج کا دن ہو مکمل عید کا

عارضِ تاج الشریعہ دیکھ کر　　رنگ پھیکا ہوگیا خورشید کا

مر کے ٹوٹا ہے کہیں قیدِ حیات　　کر نہ ماتم زندۂ جاوید کا

دامنِ اختر سے وابستہ رہو　　ہے یہی مطلب مری تاکید کا

میرے مرشد رو برو ہو کر پلاؤ　　اپنے تشنہ لب کو شربت دید کا

چاہتے ہو غم سے آزادی اگر　　نام لو اس بندۂ توحید کا

ہاتھ پاؤں مارتے ہیں حاسدیں　　کوئی گوشہ تو ملے تنقید کا

ہے مبارک فخرِ ازہر کا غلام
منتظر ہوں آپ کی تائید کا

از مبارک رضوی پورنوی

# اس صدی کے ہیں مجدد

مطمئن ہوں ان کے فیضانِ نظر سے ہر طرح
فیض مجھ کو مل رہا ہے ان کے در سے ہر طرح

اس صدی کے ہیں مجدد مرشدی اختر رضا
ان کی عظمت پر مرو جان وجگر سے ہر طرح

ہر غلامِ حضرتِ تاج الشریعہ کا خیال
ملتا جلتا ہے مری فکر و نظر سے ہر طرح

طلعتِ اختر سے یوں روشن ہیں میرے دل دماغ
جیسے روشن ہے زمیں شمس وقمر سے ہر طرح

ان کی نسبت کے تصدق جا کے مل لیتا ہوں میں
اہلِ دل اہلِ نظر اہلِ ہنر سے ہر طرح

ہو حقیقت میں اگر تاج الشریعہ کا غلام
پھر تو ٹکرا جاؤ تم برق و شرر سے ہر طرح

شعر میرا سن کے حاسد پانی پانی ہو گیا
اس کی حالت مضمحل ہے آج ڈر سے ہر طرح

خاندانِ اعلیحضرت سے الجھ کر حاسدیں
ہو گئے ہیں آج بے گھر اپنے گھر سے ہر طرح

منقبت کا شعر کہتا ہے مبارک عشق میں
ابرِ رحمت اس پہ ہر دن کیوں نہ برسے ہر طرح

از: مبارک رضوی پورنوی

# رضا کے خنجر خونخوار

بنا کر اپنا شاہد ہر درودیوار کو میں نے
مجدد کہہ دیا ہے ازہری سرکار کو میں نے

شفا کے واسطے بھیجا مزارِ اعلیٰحضرت پر
بریلی کا پتہ دیکر ہر اک بیمار کو میں نے

یہ فیضانِ نظر ناچیز پر ہے اعلیٰحضرت کا
پرویا سلکِ الفت میں دُرِ اشعار کو میں نے

کئی موقعے ملے ہیں زندگی میں ان کی خدمت کے
بہت نزدیک سے دیکھا حسیں رخسار کو میں نے

محبّت، عشق اس پر بے خودی انمول نعمت ہے
نگاہوں میں بسا رکھا ہے حسنِ یار کو میں نے

مرے تاج الشریعہ آفتابِ اہلسنّت ہیں
ہزاروں بار دیکھا ہے رخِ ضوبار کو میں نے

مخالف سر اٹھائے گا تو سر کو کاٹ ڈالوں گا
سنبھالا ہے رضا کے خنجرِ خونخوار کو میں نے

مبارک دستِ مرشد کو لبوں سے چوم کر اکثر
لیا ہے اپنے سر پہ دستِ پُرانوار کو میں نے

ازقلم: مبارک رضوی پورنوی

# اختر رضا سے ہے

یہ گلشن اہلسنّت کاہَرا اختر رضا سے ہے — بقائے مسلکِ احمد رضا اختر رضا سے ہے

نظامِ قادری رضوی ہونوری یا کہ برکاتی — سلامت آج سارا سلسلہ اختر رضا سے ہے

رہِ عشق ووفا میں دیکھ سنگِ میل کی صورت — کسی کا اب بھی باقی نقش پا اختر رضا سے ہے

مخالف آندھیوں ہم جو سینہ تان دیتے ہیں — ہمارے دل میں یہ بھی حوصلہ اختر رضا سے ہے

مری ہر چیز ہے منسوب انکی ذاتِ اقدس سے — مرا جو کچھ ہے عرضِ مدّعا اختر رضا سے ہے

جو گستاخِ نبی ہیں خوف سے بے چین رہتے ہیں — محل میں اب بھی انکے زلزلہ اختر رضا سے ہے

مبارک مدح گوئی کا یہ فن تمکو مبارک ہو
تمہارے پاس یہ فکر رسا اختر رضا سے ہے

ازقلم: رضوی پورنوی

# عندلیبانِ رضا

اخترِ بُرجِ ولایت شانِ ایوانِ رضا
ہیں مرے تاج الشریعہ مہرِ تابانِ رضا

زہد و تقویٰ علم و فتویٰ اسوۂ وسیرت خلوص
سب میں تھے اختر رضا خاں بن کے پہچانِ رضا

گھومتے تھے گرد جس کی علم کے ماہ و نجوم
ذات تھی وہ فخرِ ازہر کی ثنا خوانِ رضا

یہ حقیقت ہے حقیقت آپ اس کو مانئیے
ہے وفا کی معرفت کا زینہ عرفانِ رضا

مدح خوانِ سیدِ کونین میرے ساتھ ساتھ
چل بریلی میں کھلا ہے بابِ فیضانِ رضا

وہ حقیقت میں ہیں ناموسِ رسالت کے امین
سچے دل سے ہو گئے ہیں جو غلامانِ رضا

کہہ رہا ہے عاشقانِ ازہری کا اک ہجوم
اے جلن خورو بتاؤں اور کیا شانِ رضا

مار کر اک پھونک اعداء کو جلا سکتا ہوں میں
ہوں مکمل عاملِ شمعِ شبستانِ رضا

رشتہ ناطے اقربا سب چھوٹتے ہیں چھوٹ جائیں
ہاتھ سے چھوٹے نہ یارب میرے دامانِ رضا

چہچہائیں گے مبارک تاقیامت باغ میں
قمریوں کے ساتھ مل کر عندلیبانِ رضا

ازقلم: مبارک رضوی پورنوی

# بریلی کا پتہ

منزلیں آسان ہوں گی راستہ مل جائے گا
جس مسافر کو بریلی کا پتہ مل جائے گا

رات دن کرتے رہو تم خواب کی وادی میں گشت
جستجو کرتے رہو اختر رضا مل جائے گا

اعلیٰحضرت مفتیِ اعظم کے گھر میں ڈھونڈ یئے
عشقِ محبوبِ خدا کا آئینہ مل جائے گا

اعلیٰحضرت کے چمن میں ہیں گلِ حکمت بہت
اک اُٹھا لے جائے گا تو دوسرا مل جائے گا

جا رہے ہیں آج ہم موجوں کا سینہ چیر کر
بحرِ ہستی میں ہمارا ناخدا مل جائے گا

ان سے ملنے کی تمنّا ہے تو دنیا چھوڑ دو
راستہ اپنا بدل دو رہنما مل جائے گا

میں سکھاؤں گا زمانے کو محبّت کا سبق
جب بھی عرفانِ رضا کا مدرسہ مل جائے گا

اعلیٰحضرت کے چمن میں ڈھونڈ نا جا کر اسے
یہ مبارک طوطیِٔ نغمہ سرا مل جائے گا

از قلم: مبارک رضوی پورنوی

# کون روکے گا

ولی کا جشن منانے سے کون روکے گا
مجھے بہشت میں جانے سے کون روکے گا

ہماری فکر ہمارا خیال اچھا ہے
بریلی آنے سے جانے سے کون روکے گا

وہ اس صدی کے مجدد ہیں اس حقیقت کو
بتاؤ مجھ کو بتانے سے کون روکے گا

اندھیری رات میں روشن چراغ تھے اختر
اجالے ان کے زمانے سے کون روکے گا

ولی کا بیٹا ولی ہے قطب کا بیٹا قطب
یہ حق ہے حق کو جتانے سے کون روکے گا

ہزار بار بریلی شریف جائیں گے
درِ حضور پہ جانے سے کون روکے گا

رضا کے چاہنے والوں سے پیار کرتے ہیں
یہ رشتہ ہم کو نبھانے سے کون روکے گا

ہمارے پاس ہے جو کچھ رضا کا صدقہ ہے
یہ مژدہ ہمکو سنانے سے کون روکے گا

مرا مزاج مبارک ہے حق پسند بہت
عدو کو خاک چٹانے سے کون روکے گا

از قلم: مبارک رضوی پورنوی

# اختر رضا کے غم میں

اختر رضا کے غم میں اک پل جیا نہ جائے
رحلت کا صدمہ ایسا بالکل سہا نہ جائے

ہر شخص کہہ رہا تھا رو رو کے یہ خدا سے
دنیا سے جانشینِ احمد رضا نہ جائے

قدرت کا فیصلہ تو قدرت کا فیصلہ ہے
لاکھوں دعاؤں سے بھی اسکو ٹلا نہ جائے

معمول یہ بھی دیکھا تب تک دعا نہ مانگی
غوث الوریٰ کا شجرہ جب تک پڑھا نہ جائے

مرشد سے دور ہوں میں زخموں سے چور ہوں میں
کچھ کہنا چاہتا ہوں لیکن کہا نہ جائے

دردِ فراقِ مرشد المختصر یہ سمجھو
اتنا میں سہہ رہا ہوں جتنا سہا نہ جائے

کاغذ پہ آنسوؤں کے قطرے ٹپک رہے ہیں
کچھ لکھنا چاہتا ہوں لیکن لکھا نہ جائے

کوہِ فراق میں اب یوں دب چکے مبارکؔ
وہ اٹھنا چاہتے ہیں لیکن اٹھا نہ جائے

ازقلم : مبارک رضوی پورنوی

# مقامِ ازہری

حشر تک باقی رہے گا ایک نامِ ازہری
فکر وفن کا آئنہ ہے ہر کلامِ ازہری

اعلیحضرت حجۃ الاسلام جیلانی میاں
مفتیِ اعظم کے بعد آتا ہے نامِ ازہری

اس زمیں کا خطہ خطہ آپ سے ہے فیضیاب
کل عرب سارا عجم پہنچا پیامِ ازہری

خانۂ کعبہ کے اندر آپ داخل ہو گئے
اللہ اللہ کون سمجھے گا مقامِ ازہری

ہاں نہیں چلتا کبھی اس پر کسی باطل کا زور
حیدری شمشیر ہے ہر اک غلامِ ازہری

اس صدی کے ہیں مجدّد اہلسنّت کے امام
اس لیے لازم ہے سب پر احترامِ ازہری

اس کو چھو سکتا نہیں کوئی بھی اب کوتاہ قد
رب نے اونچا کر دیا ہے اتنا بامِ ازہری

شہر میں گلیوں میں گھر میں پورے ہندوستان میں
ایکساں دیکھا ہے میں نے خوش خرامِ ازہری

ہے مبارک مرشدِ اعظم کا دامن ہاتھ میں
فخر سے کہتا ہوں میں بھی ہوں غلامِ ازہری

ازقلم: مبارک رضوی پورنوی

# اختر کی مثال

آئینہ دارِ جمالِ مصطفیٰ ہے ذات بھی
مثلِ یکتائے گہر ہے ان کی ہر اک بات بھی

واہ کیا شکلِ منور رب نے کی ان کو عطا
جس کے دیکھے یاد آتی ہے خدا کی ذات بھی

علمِ دیں کی روشنی میں جس کو پڑھنا ہو پڑھے
ہیں کتابوں میں مزیّن انکی تقریظات بھی

یادگارِ اعلیٰ حضرت آپ کا زورِ قلم
علم کے موتی سے پُر ہیں سلکِ تحریرات بھی

کوئی لاسکتا نہیں ہے میرے اختر کی مثال
چھان ڈالے مل کے چاہے ساری کائنات بھی

آپ کو سرکار سے لہجہ حجازی بھی ملا
بارہا میں نے سنا ہے آپ کے خطبات بھی

مورث اعلیٰ رضا ہیں وارثِ یکتا حضور
اعلیحضرت کی طرح ہیں انکی تصنیفات بھی

اس صدی کے ہیں مجدد حضرتِ اختر رضا
حرفِ آخر ہی سمجھئے ان کی تحقیقات بھی

ایک اک فتویٰ مدلل اور محقق آپ کا
سیکڑوں الجھے مسائل پر ہیں توضیحات بھی

آپ تنہا دے رہے ہیں سارے فتنوں کا جواب
بھیڑیوں کے ہیں مقابل شیر انکی ذات بھی

آپ کا پھر بھی نہ آیا شیشۂ دل پر درار
جبکہ حاسد پتھروں کی کر چکے برسات بھی

ایک عنواں ہیں مبارک حضرتِ اختر رضا
دوسرا عنواں ہے میرا شرحِ رضویات بھی

از قلم: مبارک رضوی پورنوی

# اعلیٰ حضرت کا چراغ

چاند ہیں احمد رضا خاں چاندنی اختر رضا
ہیں سراپا علم دیں کی روشنی اختر رضا

سیرت و کردار میں اخلاق میں اخلاص میں
واقعی ہیں آئینہ دارِ نبی اختر رضا

مفتیِٔ اعظم کی سیرت کا چمکتا آئینہ
ہے مکمل آپ ہی کی زندگی اختر رضا

اس کو راہِ حق سے کوئی بھی ہٹا سکتا نہیں
جس کو حاصل ہے تمہاری رہبری اختر رضا

مسلکِ احمد رضا پر آنچ آسکتی نہیں
ہیں محافظ بن کے دنیا میں ابھی اختر رضا

جل رہا ہے میرے گھر میں اعلیحضرت کا چراغ
دے رہے ہیں میرے گھر کو روشنی اختر رضا

آپ کا ہر قول درِّ بے بہا ہے آج بھی
بات کرتے ہیں ہمیشہ قیمتی اختر رضا

ختم کرتا ہے مبارک لکھکے یہ اپنا کلام
ہے ترے قبضے میں پندرہویں صدی اختر رضا

از قلم: مبارک رضوی پورنوی

# غلامانِ تاج الشریعہ کے نام

اعلیحضرت مفتیٔ اعظم کی سیرت پر چلو
نقش پائے حضرتِ تاجِ شریعت پر چلو

سنّیو تم غور سے پڑھنا مرے پیغام کو
بھول مت جانا کبھی اختر رضا کے نام کو

مدتوں تم نے گزاری ساتھ ان کے زندگی
ان کے پیچھے گاہے گاہے کرکے رب کی بندگی

اس ولی ابنِ ولی کی زندگی ہے سامنے
اس ولی کی آنکھوں دیکھی ہر گھڑی ہے سامنے

چاند سارخساران کا آج بھی آنکھوں میں ہے
اور حسیں کرداران کا آج بھی آنکھوں میں ہے

انکے ہونٹوں کی چمک پر چاند بھی شرمندہ تھا
ان کا دندانِ مبارک اسقدر تابندہ تھا

ان کے ہونٹوں کے تبسم پر فدا تھی کائنات
ان کے اندازِ تکلم پر فدا تھی کائنات

ان کی ہستی تھی سراپا اک چراغِ انجمن
ناز ان پہ کررہا تھا سنیت کا بانکپن

ان کو اپنوں نے سراہا ان کو مانا غیر نے
ان کے قدموں کا لیا بوسہ ہمیشہ خیر نے

مسلکِ احمد رضا کے راہبر مانے گئے
ہاں اسی اک نام سے وہ جانے پہچانے گئے

مسلکِ احمد رضا کو آسماں تک لے گئے
وہ عجم سے تا عرب پہنچے جہاں تک لے گئے

مسلکِ احمد رضا کی آبیاری کے لیے
یعنی وہ دینِ ہدیٰ کی آبیاری کے لیے

یو پی دہلی ممبئی کرناٹک وہ سیمانچل گئے
وہ بہار و جھارکھنڈ بنگال واترانچل گئے

دین کا پیغام لیکر سارے ہندوستان میں
ہند سے باہر کبھی وہ ملکِ پاکستان میں

مسلکِ احمد رضا لیکر وہ مصر و شام تک
بارہا پہنچے عوام الناس اور حکام تک

جام الفت کا پلا کر مست و بے خود کر دیئے
سنّیوں کے دل میں عشقِ مصطفیٰ وہ بھر دیئے

کارنامے ان کے دنیا پر عیاں ہونے لگے
تخم عشق مصطفیٰ کچھ اسطرح بونے لگے

سنیوں کی کھیتیاں آباد ساری ہوگئیں
شہرتیں اختر رضا کی سب پہ بھاری ہوگئیں

ہر گلی ہر شہر میں اک نام جاری ہوگیا
حضرتِ اختر کا کام جاری ہوگیا

رب کا ان پر اسطرح انعام جاری ہوگیا
ہر زباں پر ان کا پیارا نام جاری ہوگیا

لوگ سب کہنے لگے بدرالطریقہ آپکو
حضرتِ اختر رضا تاج الشریعہ آپکو

بستی بستی قریہ قریہ آپ کے نعرے کی گونج
حضرت تاج الشریعہ آپ کے نعرے کی گونج

زندگی میں غیر معمولی انھیں شہرت ملی
بارگاہِ کبریا سے اسقدر عظمت ملی

علم کی دولت ملی عزت ملی رفعت ملی
اور رعب و دبدبہ رب سے ملے ہیبت ملی

دیکھتے ہی دیکھتے وہ سب کے پیارے ہوگئے
بے کس و لاچار و بے بس کے سہارے ہوگئے

مرد و زن پیر و جواں سب رہنما کہنے لگے
اہل دنیا ان کو اپنا پیشوا کہنے لگے

اپنے ہاتھوں میں شریعت کا لیے میزان وہ
پیش کرتے تھے رسولِ پاک کا فرمان وہ

مقتدا وہ بن گئے اہلِ شریعت کے لیے
جاں چھڑکنے لگ گئے آقا کی امت کے لیے

جیسا ان کا علم تھا فتویٰ بھی ویسا ہوگیا
جیسا ان کا حلم تھا تقویٰ بھی ویسا ہوگیا

آسمانِ اعلیٰحضرت کا وہ تارا ہر طرف
مفتیِ اعظم کا وہ پیارا دلارا ہر طرف

روشنی کا اک سمندر بن کے روشن ہوگیا
اہلسنت کا وہ رہبر بن کے روشن ہوگیا

عاشقانِ اعلیٰحضرت ان کو اپنانے لگے
مرشدِ اعظم سمجھنے سکو سمجھانے لگے

چاہنے والوں کا حلقہ روز بڑھتا ہی گیا
تھا بلندی پر ستارا اونچا چڑھتا ہی گیا

ان کا قد اوجِ ثریّا سے بھی اونچا ہوگیا
سامنے ان کے جو آیا آ کے بَونا ہوگیا

یہ ترقی حاسدانِ اعلیٰ حضرت کے لیے
بن گئ زہر ہلاہل انکی عشرت کے لیے

پھر تو حاسد راہ ماری کام کرنے لگ گئے
یعنی خود بدنام تھے بدنام کرنے لگ گئے

رفتہ رفتہ اہل حق پر راز افشا ہوگیا
ہیرے کے بھاؤ جو بکتا تھا وہ لوہا ہوگیا

گھٹ گئی قیمت سرِ بازار ان کی اس طرح
زندگی لگنے لگی بیکار ان کی اس طرح

چاہنے والوں میں ان کی نیک نامی بھی گئی
یوں ہوئے بدنام کہ سب کی سلامی بھی گئی

حاسدوں کی زندگی ویران ہوکر رہ گئی
سنگ ریزوں کی طرح بے جان ہوکر رہ گئی

جیب خالی پیٹ خالی بھوک کی شدت بہت
لیکے آئی منہ میں گالی بھوک کی شدت بہت

دم بخود تھے اپنی ناکامی کا منظر دیکھ کر
جابجا وہ اپنی بدنامی کا منظر دیکھ کر

راستے سارے مقفل ہوکے ان کے رہ گئے
دل کے ارماں وقت کے سیلاب میں سب بہ گئے

بھوکی بلّی کھمبا نوچے یہ مثل مشہور تھی
سامنے اختر کے ان کی زندگی بے نور تھی

ڈوبنے والوں کو تنکے کا سہارا چاہیے
پھنس گئے جو بیچ طوفاں میں کنارا چاہیے

ڈُبکیاں کھاتے ہوئے ساحل پہ آکے لگ گئے
مرنے والے سمجھے ہم منزل پہ آکے لگ گئے

دھول دھپّا دھینگا اور مُشتی کو اپنانے لگے
کھیلنا آتا نہیں کشتی کو اپنانے لگے

گاؤں گاؤں قریہ قریہ گھوم کر کرنے لگے
اپنی اونچائی کا چرچہ جھوم کر کرنے لگے

ہم فلاں ابنِ فلاں ہیں کیا تمہیں معلوم ہے
ہم ہی سردارِ جہاں ہیں کیا تمہیں معلوم ہے

لوگ ان باتوں کو سن کر کان کھجلانے لگے
اور یہ ماتھے پہ رکھ کر ہاتھ سمجھانے لگے

ہم ہیں افضل ہم ہیں اعلی ہم ہیں بہتر جانیے
خان زادوں کی نہ سنیے ہم کو دل سے مانیے

لوگ اہل عقل تھے انکی سمجھ میں آ گیا
کون سا آفت کا بادل سر پہ آکر چھا گیا

عشق والے اک طرف تھے عقل والے اک طرف
ڈھیرے ڈھیرے ہوگئے سب نقل والے اک طرف

کارواں جو ایک تھا آپس میں بٹ کر رہ گیا
ہاتھ سے چپکا ہوا بازو بھی کٹ کر رہ گیا

سارے بلبل گا رہے تھے بیٹھ کر جو شاخ پر
اسطرح بچھڑے گرے سب منہ کے بل سنگلاخ پر

اک طرف تھی کائیں کائیں اک طرف تھی کوہکو
اپنی اپنی بولیاں تھیں اپنی اپنی گفتگو

مطمئن اہلِ چمن تھے پاسباں موجود ہے
کارواں موجود میرِ کارواں موجود ہے

منتشر ہوکر بھی خود کو متحد کہتے رہے
لوگ اپنے زعم میں یوں شان سے رہتے رہے

ہاں بسر کرتے رہے ہم زندگی اختر کے ساتھ
اہلِ حق کا کارواں تھا رات دن رہبر کے ساتھ

پھر اچانک آ گیا گلشن میں صیادِ اجل
ایک گل تھا لے گیا دامن میں صیاد اجل

اہل گلشن رو رہے ہیں اس گلِ شاداب کو
شاخِ بے چینی پہ لٹکا کر سنہرے خواب کو

اس گلِ شاداب کا اک نام اسماعیل تھا
اور لقب تاج الشریعہ کا انھیں سب نے دیا

وہ گل شاداب تھا اختر رضا کی شکل میں
جانشینِ حضرت غوث الوری کی شکل میں

نام ان کا سن کے حاسد کانپتے تھے ہر طرف
ڈر کے مارے اپنا رستہ ناپتے تھے ہر طرف

اعلیٰ حضرت مفتیِ اعظم کے شیدائی سنو
سو چکے اور لے چکے تم خوب انگڑائی سنو

جاگنے کا وقت ہے اب جاگ جاؤ سنیو
حاسدوں سے دور کوسوں بھاگ جاؤ سنیو

کہہ دو لبیک مل کے سب مِری آواز پر
ہاں جھپٹ جاؤ ممولہ کیطرح تم باز پر

تم سگِ غوث الوری ہو پھاڑتے ہو شیر کو
گر چہ جنگل میں نکلتے ہو ذرا تم دیر کو

ایک نعرہ حضرت تاج الشریعہ زندہ باد
ایک نعرہ مسلک احمد رضا کا زندہ باد

سنیوں کے واسطے مسلک رضا کا ہے بہت
جنت الفردوس کا رستہ کشادہ ہے بہت

حضرت احمد رضا کا نام کافی ہے ہمیں
آپ نے جو دیدیا پیغام کافی ہے ہمیں

مفتیٔ اعظم کی سیرت ہے ہمارے سامنے
اسوۂ تاج شریعت ہے ہمارے سامنے

ہم رضا والے کبھی شہر بریلی چھوڑ کر
جا نہیں سکتے کہیں اپنی حویلی چھوڑ کر

دشمنانِ اعلیٰ حضرت کے لیے کافی ہیں ہم
حاسد تاج الشریعہ کے لیے کافی ہیں ہم

ایک بیٹا حضرت عسجد رضا خاں ازہری
لاکھوں بیٹے انکے روحانی ہیں سب کے سب جری

کوئی ناہنجار آسکتا نہیں اب سامنے
ہاں کوئی غدّار آسکتا نہیں اب سامنے

تیغ و نیزہ تیر و نشتر کے دھنی ہم لوگ ہیں
حاسدوں سے کہہ دو خنجر کے دھنی ہم لوگ ہیں

حضرت احمد رضا کا فیض جاری ہے ابھی
چاہنے والا رضا کا سب پہ بھاری ہے ابھی

ہم کو آتا ہے زمانے میں شجاعت کا ہنر
مانتے ہیں اہلِ دل اہلِ سخن اہلِ نظر

خنجر خونخوار اب بھی ہے ہمارے ہاتھ میں
ازہری تلوار اب بھی ہے ہمارے ہاتھ میں

ہیں بہت مشہور دنیا کے قلمکاروں میں ہم　　دہر کے مانے ہوئے ہیں نیزہ برداروں میں ہم
حشر تک لہرائے گا تاج الشریعہ کا علم　　مسلک احمد رضا لکھتا رہے گا ہر قلم
برسرِ پیکار رہ کر رزمگاہ عشق میں　　گیت اختر کا سنا کر بزم گاہ عشق میں

اے مبارک جشن اختر کا مناتے جائیں گے
حاسدوں کے دل پہ ہم بجلی گراتے جائیں گے

ازقلم خاک پائے حضور تاج الشریعہ مبارک رضوی پورنوی
کھپڑہ بائسی پورنیہ بہار، 8809958191

# دیدارِ اختر

زمانہ ہے سگِ دربارِ اختر بڑی سرکار ہے سرکارِ اختر
چلیں ہم جانبِ شہرِ بریلی کریں جی کھول کے دیدارِ اختر
طوافِ گل میں ہیں مصروف بھنورے مہکتا ہے گلِ گلزارِ اختر
شراب عشق پی کر ہوش میں ہے بہت ہشیار ہے میخوارِ اختر
نگاہوں میں جمالِ مصطفیٰ ہے عجب دیدار ہے دیدارِ اختر
نرالہ تر ہے فردوسِ تخیل بہت مشہور ہے افکارِ اختر
حقیقت میں یہ اظہارِ رضا ہے جو دل سے کیجئے اظہارِ اختر
بریلی اہلِ سنّت کا ہے مرکز ہے منکر اس کا بس غدّارِ اختر
عدو میں آج سنّاٹا بہت ہے کہیں چمکی ہے کیا تلوارِ اختر
نگاہوں میں چمکتے ہیں ہمیشہ
ہماری اب درودیوارِ اختر

ازقلم: مبارک رضوی پورنوی

# داخلِ جنت ہوا

خوبصورت خوشنما اختر رضا ‏ مظہر احمد رضا اختر رضا

اعلیٰ حضرت کی عطا اختر رضا ‏ اہلِ سنّت کو ملا اختر رضا

سات ذی قعدہ شب شنبہ سنو! ‏ داخلِ جنت ہوا اختر رضا

رہنما تھے پیشوا تھے راہبر ‏ اختر برج ہدیٰ اختر رضا

دیکھتے ہی پُر ضیا چہرے کو میں ‏ ہو گیا شیدہ تِرا اختر رضا

کاش محشر میں مِرے ہوں ساتھ ساتھ ‏ مفتیِ اعظم، رضا، اختر رضا

دل کی مرجھائی کلی بھی کِھل اُٹھے ‏ دیکھ کر تم کو شہا اختر رضا

کاش محشر میں مرے ہوں ساتھ ساتھ ‏ مفتیِ اعظم، رضا، اختر رضا

ہے بڑی عظمت کا حامل بے شبہ ‏ ضیفِ کعبہ بھی بنا اختر رضا

آفتابِ ناتواں کے خواب میں

آتے رہنا بارہا اختر رضا

ازقلم: محمد آفتاب عالم کیموری

# جان عالم کی عطا اختر رضا

جان عالم کی عطا اختر رضا    مرشد ومولا ما اختر رضا
نازش اہل سنن فخر زمن    پیر کامل رہنما اختر رضا
ہادی و غازی مجاہد مردحق    متقی تھے پارسا اختر رضا
نیر تاباں سراج سنیت    اختر برج ہدیٰ اختر رضا
علم کے دریا بہائے بے پناہ    جب قلم ترا اٹھا اختر رضا
آپ سے ہوتا رہے گا مستفیض    ساراعالم دائما اختر رضا
عاشقوں کے درمیاں سے چل بسے    محور عشق وفا اختر رضا
بالیقیں تبلیغ دیں میں کرگئے    زندگی اپنی فنا اختر رضا
آج بھی ہے اور رہے گا حشر تک    نام زندہ آپ کا اختر رضا

وصف کیا لکھوں میں ان کا اے شکیل
فکر سے ہیں ماسوا اختر رضا

رشحات قلم: ابوالتفضیل شکیل فرید پوری
بہیڑی۔ بریلی شریف یوپی۔9719152772

# شانِ بزم اولیا اختر رضا

شانِ بزم اولیا اختر رضا　　سلسلہ در سلسلہ اختر رضا
عالمِ اسلام میں کہرام ہے　　سوئے جنت چل دیا اختر رضا
آسمانِ علم و فن کا آفتاب　　اختر برج ہدیٰ اختر رضا
اعلیٰ حضرت کی فقاہت کا چراغ　　خوب روشن کر گیا اختر رضا
سایہ افگن حضرت عسجد رہیں　　کیجیے رب سے دعا اختر رضا
اے محدث اے قطب اے تاجدار　　یہ زمانہ ہے ترا اختر رضا
ناخدائے کشتیِ اہلِ سُنن　　حضرت اختر رضا، اختر رضا
احمد مدحت سرا کے چند شعر
کیجیے مقبول یا اختر رضا

ازقلم: احمد علی خطیبی مرسنیوی
دہلی--42--

# فخرِ ازہر کا وصال

جاں گزا، جاں کاہ، جاں فرسا ہے ملت کے لیے
نازشِ اہلِ تفقّہ، فخرِ ازہر کا وصال

خیمۂ اربابِ علم و فضل ہے ماتم کدہ
بلکہ یوں کہیے کہ نوحہ خواں ہے خود فضل وکمال

تھا سراپا غم زدہ میں بھی، مگر یہ سوچ کر
کچھ ہوئی تسکین، قدرے چھٹ گیا ابرِ ملال

موت ہے ولیوں کی اصلاً صرف پردہ آنکھ کا
لے کے آتا ہے پیامِ جاودانی، انتقال

ہے فنا کی یہ فنا اور ہے بقا کی یہ بقا
راز کھلتا ہے یہیں، کیا ہے اجل کا ارتحال

الغرض دل میں خیال آیا کہ مجھ کو ہو عطا
قطعۂ تاریخ کی توفیق ربِّ ذوالجلال

دی صدا ہاتف نے موضوعِ سخن ہے ان دنوں
.جنتِ فردوس میں تاج الشریعہ کا جمال.

ازقلم:-محمد نعیم الازھری
مادۂ تاریخ- 03
ازقلم: ڈاکٹر واحد نظیر، جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی

# دردِ دل دے کے اختر میاں چل دیئے

سنّیت کے شہِ سروراں چل دیئے
دین و مذہب کے روح رواں چل دیئے

دے کے فرقت کا دل پہ نشاں چل دیئے
راحتِ جانِ کل عاشقاں چل دیئے

روز و شب ہر بشر غم میں کہتا ہے یہ
اے خدا کے ولی تم کہاں چل دیئے

جام عشق نبی کا پلا کر ہمیں
عاشقِ سرور دو جہاں چل دیئے۔

ناشر مسلک اعلیٰ حضرت ہمیں
دے کے رنج و الم جاوداں چل دیئے

سر پہ سہرا سجا کر ولایت کا وہ
ملنے آقا سے سوئے جناں چل دیئے

خالی دامن غریب اب پسارے کہاں
بارشِ فضل کے آسماں چل دیئے

مفتیِٔ اعظم ہند کے جاں نشیں
دین اسلام کے پاسباں چل دیئے

ڈھونڈتی پھر رہی ہے ہماری نظر
سیدی مرشدی تم کہاں چل دیئے

دار فانی سے دارِ بقا کی طرف
دردِ دل دے کے اختر میاں چل دیئے

آج آنکھوں میں ارمان ہے سیلِ اشک
وہ ندیم شریعت کہاں چل دیئے

ازقلم:- ارمان نوری۔ناگپوری
844639989

# روئے انور کی ضیا

وارث علم رضا اختر رضا سنیوں کے پیشوا اختر رضا
جائے گا فردوس میں وہ غیر شک آپ پر جو ہے فدا اختر رضا
دیکھ لوں میں اک نظر ہے آرزو روئے انور کی ضیا اختر رضا
گردش دوراں کا خطرہ کچھ نہیں آپ سے ہے رابطہ اختر رضا
علم وفن کے آفتاب و ماہتاب اختر برج ہدیٰ اختر رضا
ذات تیری شہرۂ آفاق ہے اے ولیء باصفا اختر رضا

کیا بھٹک پائے گا نوری راہ سے
مل گیا جب رہنما اختر رضا

از..شبنم رضوی
اکبر پور۔کانپور۔یوپی

# سنیت کا گلستاں اختر

چل دیئے سوئے جناں اختر رضا خاں ازہری
غم میں ہے سارا جہاں اختر رضا خاں ازہری

ہائے صد افسوس رخصت ہو گئے عشاق سے
سنیت کے پاسباں اختر رضا خاں ازہری

آپکے بن اُجڑا اُجڑا سا ہے اے مرشد مرے
سنیت کا گلستاں اختر رضا خاں ازہری

سات ذیقعدہ سنیچر کو جہاں سے چل بسے
علم کے کوہِ گراں اختر رضا خاں ازہری

آپ کی فرقت میں ہیں واللہ ہر سنی کے آج
اشک آنکھوں سے رواں اختر رضا خاں ازہری

آپ کی رحلت سے ہے رنجیدہ خاطر پر ملال
یہ شکیلؔ خستہ جاں اختر رضا خاں ازہری

ازقلم: ابوالتفضیل شکیل اختر ازہری۔ بریلوی

# مظہرِ احمد رضا کا آئینہ اختر رضا

غوث و خواجہ مصطفے کی ہیں عطا اختر رضا
مظہرِ احمد رضا کا آئینہ اختر رضا

رہنمائے دین و ملت حق نما اختر رضا
آبروئے علم و حکمت کی ضیا اختر رضا

عاشقوں کے ہر مرض کی ہیں شفا اختر رضا
عاشقوں کے دردِ دل کی ہیں دوا اختر رضا

یوں تو دنیا میں بہت ہیں ازہری اب بھی مگر
آپ کا ثانی نہیں ہے دوسرا اختر رضا

مسکرا کر اہلِسنت کہہ رہے ہیں ناز سے
ہم کو قسمت سے ملا ہے پیشوا اختر رضا

کامیابی دین و دنیا کی اسے حاصل ہوئی
ہو گیا جو جان و دل سے آپ کا اختر رضا

کہہ رہے ہیں اہلِسنت بس یہی صبح و مسا
اب کہیں دکھتا نہیں ہے دوسرا اختر رضا

میں اکیلا ہی نہیں قیصر یہ دنیا کہتی ہے
سیرتِ آقا کی ہے پیاری ادا اختر رضا

از محمد قیصر رضا تیغی سمستی پور

# یادگارِ اعلیٰ حضرت الوداع

رہنمائے دین و ملت الوداع  اختر برج طریقت الوداع
یادگارِ اعلیٰ حضرت الوداع  اے مرے تاج شریعت الوداع
تیرے ہونے سے چمن میں تھی بہار  طوطئ باغِ رسالت الوداع
اتنی جلدی سوئے جنت چل دیئے  کس کو دیکھیں اہلسنّت الوداع
نم ہیں آنکھیں کس طرح تڑپا گئی  کیا بتاؤں تیری رحلت الوداع
علم و عرفاں کی بہاکر ندیاں  کرلیا رُخ سوئے جنت الوداع

اتنا کہہ کر رو کیے احمؔد قلم
اے مرے آقائے نعمت الوداع

ازقلم: مداح حضورتاج الشریعہ---
احمدعلی خطیبی قادری مرسنیوی، دہلی 42

# دیکھ کر چہرہ تِرا اختر رضا

نعمتِ رب العلیٰ اختر رضا　　شاہ بطحا کی عطا اختر رضا

آپ سے اللہ خوش، راضی نبی　　شاد ہیں غوث الوریٰ، اختر رضا

مضطرب جانوں کو ملتا تھا سکوں　　دیکھ کر چہرہ ترا اختر رضا

درمیانِ صاحبانِ علم وفن　　ذات تھی تیری جدا، اختر رضا

ہے حقیقت عمر بھر کرتے رہے　　خدمتِ دینِ خدا، اختر رضا

علم وفن کا شہسوار ذی وقار　　''اختر برج ھدیٰ اختر رضا''

گلشنِ طیبہ سے پائی ہے بہار　　پھول بن کر کھِل اٹھا اختر رضا

سونا سونا تیری رحلت سے چمن　　اہلِ سنت کا ہوا، اختر رضا

جس کو صحبت آپ کی حاصل ہوئی　　سرخ رووہ ہوگیا اختر رضا

طالب دیدار ہے اشفاقؔ بھی
خواب میں جلوہ دکھا اختر رضا

از قلم: اشفاق تابش قادری،
پورن پور ضلع پیلی بھیت، یوپی

# آپ جیسا رہنما اختر رضا

آپ جیسا رہنما اختر رضا　　نا کہیں دیکھا گیا اختر رضا

سنّیت کے چرخ پہ روشن رہا　　نام نامی آپ کا اختر رضا

مصطفٰی کا قرب پانے کے لیے　　ہیں یقیناً واسطہ اختر رضا

مانتا ہے آپ کو سارا جہاں　　راہبر اور رہنما اختر رضا

ذات سے منسوب ہوکے آپ کی　　فائدہ ہم کو ہوا اختر رضا

ڈوب کر عشقِ نبی کے بحر میں　　نعت لکھتے تھے سدا اختر رضا

سینوں کی دھڑکنوں سے ہر گھڑی

آتی ہے ثاقبؔ صدا اختر رضا

ازقلم: محمد ثاقب رضا مبارک پوری

# ہمارا مقتدا اختر رضا

عاشق خیر الوریٰ اختر رضا　　دیں کے سچے رہنما اختر رضا

وارث علم رضا ، اختر رضا　　مصطفیٰ کی ہیں عطا اختر رضا

اختر برج ہدیٰ اختر رضا　　پیکر علم و وفا اختر رضا

ہو گیا پورا علاقہ پر ضیاء　　جس جگہ پہنچا مرا اختر رضا

صرف کر دی زندگی دیں کے لیے　　ہے ہمارا مقتدا اختر رضا

مفتی اعظم کے سچے جانشیں　　پرتوِ حامد رضا ، اختر رضا

نجدیوں کے واسطے ہر دَم رہے　　خنجر احمد رضا ، اختر رضا

رکھ دیا کہہ کر ظفرؔ نے یہ قلم
نائب غوث الوریٰ اختر رضا

از قلم ظفر انور حمیدی، بنگلور

۱۶ ذی قعدہ ۱۴۳۹/30 جولائی 2018

# یاد صدیوں سنیوں کو آئے گا

ہیں محب مصطفیٰ اختر رضا پرتو احمد رضا اختر رضا
کیوں ڈروں حق بات کو کہنے سے میں پیر و مرشد ہے مرا اختر رضا
بولے ہوں گے قبر میں منکر نکیر مرحبا صد مرحبا اختر رضا
یاد صدیوں سنیوں کو آئے گا اعلیٰ حضرت آپ کا اختر رضا
متفق اس بات پر ہیں خاص و عام اختر برج ھدیٰ اختر رضا
سچ ہے یہ تاج الشریعہ دہر میں کون ہے تیرے سوا اختر رضا
مفتیِ اعظم نے اپنی آپ کو جا نشینی کی عطا اختر رضا
حق کلامی حق شناسی کا ہمیں درس بس تم نے دیا اختر رضا
کاش یہ کہتے ہوئے سو کر اٹھوں خواب میں آئے شہا اختر رضا
ناز ہے صدیقؔ کو تقدیر پر
آپ سا مرشد ملا اختر رضا

ازقلم: صدیق کیسر پوری

# یک زباں سب نے کہا اختر رضا

بھیڑ میں تنہا مِرا اختر رضا — سب پہ بھاری ہو گیا اختر رضا
غوث وخواجہ تک ہمیں لے جائے جو — آپ کا ہے سلسلہ .....اختر رضا
اللہ ﷻ اللہ ﷻ کہتے کہتے چل دیئے — سنیوں کے رہنما اختر رضا
کون ہے وہ پیر ایسا لا جواب — یک زباں سب نے کہا اختر رضا
غوث میں تو غوث اعظم مل گئے — پیر بھی ہم کو ملا اختر رضا
بد عقیدے راہ حق پر آ گئے — دیکھ کر چہرا ترا اختر رضا
عکس ابراہیم و حامد، مصطفیٰ — پرتو احمد رضا ، اختر رضا
تھے معاصر آپ کے جتنے فقیہ — مقتدی سب ، مقتدی اختر رضا

کیوں نہ نازاں ہو مقدّر پر ندیمؔ
پیر جو مجھ کو ملا اختر رضا

ازقلم:- ندیم الدین شمسی
غازی پور، یو، پی

# بھیڑ نے بتلا دیا اختر رضا

آج جو ہے سلسلہ اختر رضا　　اس کا تو ہے پیشوا اختر رضا

فی زمانہ جتنے بھی ہیں پارسا　　سب کا تو ہے رہنما اختر رضا

آپ جیسا رہنما دیکھا نہیں　　نائب احمد رضا اختر رضا

عالم و فاضل ہو یا مفتی کوئی　　دبدبہ سب پر ترا اختر رضا

اتقیا سیرت سجا تے دیکھ کر　　ہے تو ایسا آئینہ اختر رضا

یہ غلام ازہری کی ہے صدا　　میں گدا تو بادشہ اختر رضا

کس قدر مقبولیت تھی آپ کی　　بھیڑ نے بتلا دیا اختر رضا

مانگ لے ابرارؔ فکر تابناک

علم کے ہیں بادشہ اختر رضا

ازقلم:-ابرار احمد

سمستی پور، بہار

# چل دیا دارِ بقا، اختر رضا

رب تعالیٰ کی عطا، اختر رضا
نائبِ شمس الضحیٰ اختر رضا

پرتوِ احمد رضا، اختر رضا
علم کا روشن دِیا اختر رضا

سنّیوں کے پیشوا، اختر رضا
راہِ حق کے رہنما، اختر رضا

مصطفیٰ کا معجزہ اختر رضا
سوئے جنت ہے گیا اختر رضا

خیر سے دارِ فنا کو چھوڑ کر
چل دیا دارِ بقا، اختر رضا

اہلِ حق کہتے ہیں اُن کو فخر سے
اخترِ بُرجِ ہُدیٰ، اختر رضا

دہر میں دِکھتا ہے جو باغِ سُنن
تجھ سے ہے پھولا پھلا اختر رضا

سُنّیت کا پیڑ کیسے خُشک ہو
تم سے ہے آخر ہَرا، اختر رضا

مَیں گدا، تو بادشاہِ وقت ہے
من گُجا اور تو گُجا اختر رضا

مُرشدِ مَن رحمتِؔ بے دام پر
چشمِ الفت ہو ذرا، اختر رضا

از: رحمت لطیفی رحمت
نیپال، ثمّ غازیپور- 9956971311

# پُرضیا روضہ ترا

نائب غوث الوریٰ اختر رضا — وارث علم رضا اختر رضا

راہ حق سے وہ بھٹک سکتا نہیں — جس کے تم ہو رہنما اختر رضا

میں ہی اک تنہا نہیں کہتے ہیں سب — اختر برج ہدیٰ اختر رضا

بن گیا بے بیشک مریضوں کے لیے — در ترا دارالشفاء اختر رضا

بالیقیں ہے مرجع خلق خدا — پر ضیا روضہ ترا اختر رضا

دارِ فانی کو وہ کہہ کے الوداع — ہیں گئے سوئے بقا اختر رضا

بیس جولائی شب شنبہ تھی وہ — سوئے جنت جب گیا اختر رضا

ہرطرف سے اب اٹھیں گی آندھیاں — سنیت کی ڈھال تھا اختر رضا

اہلسنت کی حفاظت کے لیے — بھیج دے رب دوسرا اختر رضا

تیری فرقت میں رہے گی اشکبار
چشم اشرف دائما اختر رضا

ازقلم:-اشرف القادری اشرف
مرکزمنہاج الصالحات، ستارگنج

# غسلِ کعبہ کا شرف تم کو ملا

سرور دیں کی عطا اختر رضا مرشد برحق مرا اختر رضا

بالیقیں یہ مصطفیٰ کا فیض ہے پیر لاثانی ملا اختر رضا

مفتیٔ اعظم کا سچا جانشیں نائب غوث الوری اختر رضا

حق کو حق باطل کو باطل ہی کہا آپ نے ہر دم شہا اختر رضا

فضل رب سے سنیوں کو مل گیا مصطفیٰ کا معجزہ اختر رضا

غسل کعبہ کا شرف تم کو ملا اختر برج ہدیٰ اختر رضا

کب سے ہے دیدار کا مشتاق یہ

دید عامر کو کرا اختر رضا

ازقلم...محمد عامر ظفر

# کن مدد یا پیر ما اختر رضا

شمعِ علمِ مصطفٰے اختر رضا — کل جہاں بر تو فدا اختر رضا
مہ جبین و مہ لقا اختر رضا — پیکرِ حسن ادا اختر رضا
تو کجا و ما کجا اختر رضا — ما گدا تو بادشہ اختر رضا
کن مرا ''للہٰ'' عطا اختر رضا — صدقۂ احمد رضا اختر رضا
بہرِ ''عبد المصطفٰے'' اختر رضا — یک نظر کن سوئے ما اختر رضا
جانشینِ مفتیٔ اعظم توئی — کن مدد یا پیر ما اختر رضا
ما گرفتاریم در رنج و بلا — دور کن رنج و بلا اختر رضا
فخرِ ازھر ، نازشِ اہل سنن — اخترِ برج ھدیٰ ''اختر رضا''
تاجدارِ شرعِ دینِ مصطفٰے — کل جہاں گوید ترا اختر رضا
روز و شب بر تربتت شد دم بدم — رحمتِ ربِ عُلا اختر رضا

چوں کہ شد بر تربتت حاضر ندیم
وقتِ آں جلوہ ''نما'' اختر رضا

از ندیم سلطانپوری

# سنیوں کے مقتدا اختر رضا

عاشق خیرالوریٰ اختر رضا — سنیوں کے مقتدا اختر رضا
مفتیٔ اعظم کے سچّے جانشیں — مظہر حامد رضا اختر رضا
بالیقیں اہل سنن کے واسطے — آپ ہیں رب کی عطا اختر رضا
جس نے دیکھی روئے زیبا کی جھلک — ہو گیا تم پر فدا اختر رضا
عاشقی پر آپ کی نازاں ہیں ہم — اختر برج ھُدا اختر رضا
اِک دیا عشق نبی کا قلب میں — تم نے روشن کر دیا اختر رضا
بستی بستی قریہ قریہ جب سنا — بچہ بچہ بول اُٹھا اختر رضا
ہاتھ ملتے رہ گئے اعدائے دیں — سوئے جنت چل دیا اختر رضا
آپ کی ہر اک اداتھی بالیقیں — سنتوں کا آئینہ اختر رضا

رکھ دیا اکرامؔ نے کہہ کر قلم
نعمت رب العُلیٰ اختر رضا

ازقلم: محمد اکرام الحق قادری علیمی
کھنڈوہ ایم. پی 7869285596

# ہوگیا میدان سے نجدی فرار

عبد خاص کبریا اختر رضا اور غلام مصطفی اختر رضا
صبر صابر عکس غوث پاک بھی خوشبوئے خواجہ پیا اختر رضا
آگئے فوراً مِری امداد کو المدد جب جب کہا اختر رضا
مصطفیٰ اس کے خدا اس کا ہوا ہوگیا جو آپ کا اختر رضا
بے شبہ کلمہ پڑھا کفار نے دیکھ کر چہرہ ترا اختر رضا
ہو گیا میدان سے نجدی فرار رن میں جس دم آ گیا اختر رضا
فخر ازہر سنیت کے پیشوا پرتو حامد رضا اختر رضا
لگ رہا تھا ہوگیا محشر بپا جب ترا لاشہ اٹھا اختر رضا
سات ذی قعدہ کو یہ چاروں طرف چل دیئے گونجی صدا اختر رضا
آپ ہیں زہد و تصوف کے چمن اختر برج ہدیٰ اختر رضا
قاضیٔ شہر بریلی آپ کا ہے پسر عسجد رضا اختر رضا
قصر صلح کلیت میں آ گیا نام لیتے زلزلہ اختر رضا

تھا شبیہ غوث اعظم کا شبیہ
شبنمؔ رضوی مرا اختر رضا

کاوش فکر: محبوب رضا شبنم رضوی
مہسی شریف مشرقی چمپارن بہار رابطہ- 9097374345

# منبعِ جودوعطا اختر رضا

معدنِ صدق و صفا اختر رضا  منبعِ جود و عطا اختر رضا

نیّرِ چرخِ رضا اختر رضا  اخترِ بُرجِ ہدیٰ اختر رضا

جانشینِ مفتیِٔ اعظم رہے  ہے مجدد وقت کا اختر رضا

سیرت وکردار میں اخلاص میں  تھا رضا کا آئنہ اختر رضا

ہاں ہاں اپنے وقت میں تجدید دیں  کرکے رخصت ہوگیا اختر رضا

حاسدواب تو حسد کو چھوڑ دو  کہہ دودل سے حق پہ تھا اختر رضا

ہو مبارک حشر کے میدان میں
آپ کے دامن میں یا اختر رضا

ازقلم:۔ مبارک رضوی پورنوی

# قلب میں اپنے بسا کر چل دیئے

پیکر جود و سخا اختر رضا — یعنی محبوب خدا اختر رضا
دہر میں صدقے رسول پاک کے — تیرا ہے چرچا شہا اختر رضا
سارا عالم کہہ اٹھا یہ جھوم کر — اختر برج ھدی اختر رضا
کر گئے دنیا سے رحلت مرشدی — دین کے تھے پیشوا اختر رضا
قلب میں اپنے بسا کر چل دیئے — علمِ دینِ مصطفیٰ اختر رضا
دیکھنے چہرا حبیب پاک کا — قبر کی جانب چلا اختر رضا
تیرے شیدائی بہت ہیں دہر میں — میں بھی ہوں تیرا گدا اختر رضا
خواب ہی میں آجاے مرشد مرے — دیکھ لوں چہرا ترا اختر رضا
دیوبندی اور وہابی ڈر گئے — نام سنتے ہی ترا اختر رضا

آپ پردہ کر گئے سن کر خبر
رو پڑا ساقی ترا اختر رضا

از قلم :- غلام غوث ساقی تنویری
گوراچوکی، گونڈہ (یوپی)

# گلشن احمد رضا کے ہیں گلاب

نائب خیر الوریٰ اختر رضا غوث اعظم کی عطا اختر رضا

گلشن احمد رضا کے ہیں گلاب اختر برج ہدیٰ اختر رضا

جانشین مفتیٔ اعظم ہو تم وارث علم رضا اختر رضا

مجھ کو تڑپاتی جدائی آپ کی دیجیے کوئی دوا اختر رضا

خواب میں چہرہ دکھا دیجیے حضور میں ہوں شیدا آپ کا اختر رضا

تھی مطابق سنت سرکار کے آپ کی ہر اک ادا اختر رضا

ان کے نام پاک پر دل جان و مال تم نے سب کچھ تجدیا اختر رضا

ہاتھوں میں اہل سنن کے دے گئے دامن غوث الوریٰ اختر رضا

نجدیت چیخے گی جس سے حشر تک تم نے وہ فتویٰ لکھا اختر رضا

آپ کا شوکت رضا بیمار ہے
فضل رب سے دو شفا اختر رضا

ازقلم:- شوکت رضا بہرائچی

9161039308

# پائی لاکھوں نے ہدایت آپ سے

عاشق خیر الوری اختر رضا　　واصف شاہ ہدی اختر رضا
پائی لاکھوں نے ہدایت آپ سے　　اختر برج ہدی اختر رضا
قبر میں بولے فرشتے جھوم کر　　مرحبا صد مرحبا اختر رضا
بعد مغرب باوضو سن کر اذاں　　اپنے رب سے جا ملا اختر رضا
تو ولی ابن ولی ہے مرشدی　　آ مقدر کو جگا اختر رضا
تیری فرقت میں ہوا ہے اشکبار　　بچہ بچہ ہند کا اختر رضا
وہ بھی چمکا دہر میں مثل قمر　　جو بھی دامن سے جڑا اختر رضا
ایک دم بجلی سی دل پر گر گئی　　جب سنا کہ چل بسا اختر رضا
تونے پایا فخر ازہر کا لقب　　کعبے کا مہماں ہوا اختر رضا
کیوں نہ روئے تیری رحلت پر کمال
سنیت کی شان تھا اختر رضا

ازقلم:-کمال بریلوی
رابطہ:7534879837

# داغِ فرقت دیکے ہم عشاق کو

سنیوں کے پیشوا اختر رضا ان کی آنکھوں کی ضیا اختر رضا
داغِ فرقت دیکے ہم عشاق کو سوئے جنت کو چلا اختر رضا
بول اٹھے یک زباں اہلِ سنن ہیں ہمارے مقتدا اختر رضا
ہائے صد افسوس رخصت ہو گئے اختر برج ھدی اختر رضا
یہ بتاتا ہے جنازے کا ہجوم واقعی تو حق پہ تھا اختر رضا
خدمتِ دیں میں گزاری زندگی کیا حسیں تھا مشغلہ اختر رضا
ازہری لاکھوں جہاں میں ہیں مگر فخر ازہر تم شہا اختر رضا
بجھ نہیں سکتا کسی طوفان سے آپ کا روشن دیا اختر رضا
حسن والے دیکھ کر حیران تھے آپ کی نوری ضیا اختر رضا

ناز کر قسمت پہ اپنی منظری
پیر جو تجھ کو ملا اختر رضا

ازقلم: محسن رضا منظری
موہن پور، بریلی شریف
موبائیل نمبر 8954984546

# تیری یادوں سے یہ سینہ چاک ہے

جلوۂ حق کی ضیا اختر رضا مصطفیٰ کا معجزہ اختر رضا
حاسدیں سب ہکا بکا رہ گئے سوئے جنت چل دیا اختر رضا
ہم کو مل جایے ترا نعم البدل ہے یہی اپنی دعا اختر رضا
تیری یادوں سے یہ سینہ چاک ہے لوٹ کر تو پھر سے آ، اختر رضا
آج بھی مرقد میں زندہ ہے فقط آنکھ سے اوجھل ہوا اختر رضا
علم وحکمت زہدوتقویٰ میں نہیں کوئی بھی ثانی ترا اختر رضا
مل گیا قسمت سے مجھ کو اے عدیل
دامن احمد رضا اختر رضا

رشحات قلم: عدیل رضا فیاضی بریلوی
خادم بزم استاذ زمن
9928176516

# قادری کے واسطے کہتے تھے برابر

دین کے تھے اک قلندر سیدی اختر رضا
میرے مرشد میرے رہبر سیدی اختر رضا

رہ رہے تھے سرورکون ومکاں کے عشق کو
روز وشب دل میں بسا کر سیدی اختر رضا

قادری کے واسطے ہے باغ جنت کی مہک
کہتے رہتے تھے برابر سیدی اختر رضا

جانشین مفتی اعظم کے منصب پر رہے
قائم و دائم برابر سیدی اختر رضا

گیسٹ ہاؤس ازہری ہے نام اسکا؛ آپ کی
جس جگہ ہے قبر انور سیدی اختر رضا

جامعہ احمد رضا اور حامدی مسجد بنی
تیرے ہی خدمت کو پا کر سیدی اختر رضا

ہند کا قاضی بھی تھا تو علم کا اک کوہ بھی
تھا بریلی میں ترا گھر سیدی اختر رضا

روراہا ہے دیکھئے ساقی حزیں یا مرشدی
چپکے چپکے گھر کے اندر سیدی اختر رضا

ازقلم: غلام غوث ساقی تنویری
گوراچوکی، گونڈہ (یوپی)
9565308097.

# مرحبا صد مرحبا اختر رضا

واصِفِ شمس الضحیٰ اختر رضا نائب احمد رضا اختر رضا

ایک میں ہی کیا زمانہ کہہ اٹھا مرحبا صد مرحبا اختر رضا

بالیقیں وہ جائے گا فردوس میں ہے جو شیدا آپ کا اختر رضا

میرے سینے میں صدا روشن رہے تیری الفت کا دِیا اختر رضا

کاش میں بھی جاؤں باغ خلد میں تھام کر دامن ترا اختر رضا

فضل حق سے آپنے ہم کو دِیا دامن غوث الوریٰ اختر رضا

علم و حکمت کا چمکتا ماہتاب اختر برج ھدیٰ اختر رضا

جان و دل سے ہے فدا یہ آپ پر
آپ کا قاسم رضا اختر رضا

ازقلم: خادم انجمن.. ..قاسم رضا بریلوی

# گلستانِ ازہری

مر رہے ہیں یوں حسد سے دشمنانِ ازہری
روز بڑھتے جا رہے ہیں قدردانِ ازہری

کل بھی تھا اور آج بھی ہے اہلسنت کے لیے
عشق کا مرکز بریلی میں مکانِ ازہری

جسکی ہر اک شاخ کا گل ہے ترو تازہ بہت
لہلہاتا ہے ابھی وہ گلستانِ ازہری

چل رہا ہے صفحۂ قرطاس پر میرا قلم
کر رہا ہے رات دن وہ ترجمانِ ازہری

ہو چکے اہلِ تعصب خائب و خاسر بہت
سرخرو سب ہو گئے ہیں عاشقانِ ازہری

زندگی کا ایک اک لمحہ مجھے بھی یاد ہے
سنیئے آکر آپ مجھ سے داستانِ ازہری

جس کا کھاتا ہے اسی کا گیت گاتا ہے جہاں
میرے منہ کے ہر نوالے میں ہے نانِ ازہری

میں مبارک اعلیٰ حضرت کے نمک خواروں میں ہوں
اس لیے تو کر رہا ہوں میں بیانِ ازہری

ازقلم:۔ مبارک رضوی پورنوی
8809958191

# آپ کی ہستی ہے سارے سنیوں کی انجمن

مفتیِٔ اعظم کے دلبر فخرِ ازہر آپ ہیں
سنیوں کے آج رہبر فخرازہر آپ ہیں

وقت کے فاروقِ اعظم آپ ہی کی ذات ہے
وقت کے صدیقِ اکبر فخرازہر آپ ہیں

وقت کے عثمان ذوالنورین بھی گویا ہیں آپ
وقت کے خود اپنے حیدر فخرازہر آپ ہیں

جانشینِ اعلیٰحضرت مفتیِٔ اعظم کے بعد
اس صدی میں شاہ اختر فخرازہر آپ ہیں

تشنگانِ معرفت کے واسطے دریائے نیل
فیض کا بہتا سمندر فخرازہر آپ ہیں

صحنِ کعبہ پر کبھی ہیں آپ خود محوِ طواف
اور کبھی کعبے کے اندر فخرازہر آپ ہیں

صفتِ اقطاب سے ابدال سے ہیں متصف
غوثِ جیلانی کے پیکر فخرِ ازہر آپ ہیں

آپ کی ہستی ہے سارے سنیوں کی انجمن
زینتِ بزمِ سخنور فخرازہر آپ ہیں

سربراہِ گمرہانِ دیں سے ہم کو کیا غرض
کاروانِ حق کے رہبر فخرازہر آپ ہیں

سارے گستاخوں کا جس نے کر دیا ہے سر قلم
اعلیٰحضرت کا وہ خنجر فخرازہر آپ ہیں

کر نہیں سکتا مبارک آپ کی عظمت رقم
فکر سے اس کی بلندتر فخرازہر آپ ہیں

مبارک رضوی پورنوی

8809958191

# آسمان ہیں اختر

علم کا آسمان ہیں اختر اعلیٰحضرت کی شان ہیں اختر

عشق کا ترجمان ہیں اختر اہلسنت کی جان ہیں اختر

فخرِ ازہر انھیں کو کہتے ہیں فخرِ ہندوستان ہیں اختر

غم کا سورج بھی تھرتھراتا ہے وہ گھنا سائبان ہیں اختر

جن کو دنیا پڑھے گی مدت تک وہ حسیں داستان ہیں اختر

اہلسنّت ہیں اینٹ کی مانند خوب صورت مکان ہیں اختر

ان کے آگے کی تاب ہے کس میں تیغ و خنجر سنان ہیں اختر

آپ کے اس جہانِ گیتی میں سیکڑوں قدردان ہیں اختر

یہ مبارک بھی بائسی والے

آپ کے مدح خوان ہیں اختر

از قلم: مبارک رضوی پورنوی

-8809958191

# ایک دل کی تھی راحت

ہم پہ تھے جو رب کی رحمت فخر ازہر چل دیئے
پیشوائے اہل سنّت فخر ازہر چل دیئے

سونا سونا لگ رہا ہے اب میرے دل کا جہاں
جو ہر ایک دل کی تھی راحت فخر ازہر چل دیئے

یا خدا تو بھیج دے ان کا کوئی نعم البدل
رہبر راہے شریعت فخر ازہر چل دیئے

دیکھنے کی آرزو پھر دل میں میرے رہ گئی
آنکھ پرنم کر کے حضرت فخر ازہر چل دیئے

بس اندھیرا ہی اندھیرا دکھ رہا ہے اب مجھے
وہ چراغ اہل سنت فخر ازہر چل دیئے

موت عالم موت العالم بات ہے حق بالیقیں
اہلِ دل ہیں محو حیرت فخر ازہر چل دیئے

دور حاضر کے ہر ایک فتنے سے لڑنے کے لیے
جس کی تھی ہم کو ضرورت فخر ازہر چل دیئے

یوں تو ہر ایک جان کو دنیا سے ہے جانا مگر
جان عالم جان ملت فخر ازہر چل دیئے

میرے دل میں ہیں بسے ہر سو میرے اختر رضا
کیوں کہوں میں دل سے حضرت فخر ازہر چل دیئے

ایسا رہبر ایسا قائد ہمکو اب ملتا نہیں
چل دیئے وہ سوئے جنّت فخر ازہر چل دیئے

اے معین ازہری دل مانتا ہرگز نہیں
میرے اختر فخر ملّت فخر ازہر چل دیئے

از قلم: پٹھان معین رضا خان ازہری۔ پیٹلاد۔ گجرات

# افضل و اعلیٰ ہے رتبہ آپ کا

وارث علم امام احمد رضا اختر رضا
افضل و اعلی ہے رتبہ آپ کا اختر رضا

آب دیدہ ہو کے ہر سنی یہی کہنے لگا
اب کہیں دکھتا نہیں ہے دوسرا اختر رضا

بے سہارا بھول کر بھی ہم کو تم کہنا نہیں
ہر قدم پر ہیں ہمارا آسرا اختر رضا

قادری و اشرفی برکاتی رضوی امجدی
مانتے ہیں آپ کو سب رہنما اختر رضا

درد دل اپنا سنانے دربدر ہم جائیں کیوں
جب ہمارے آپ ہیں حاجت روا اختر رضا

ہند کیا ہے پاک کیا، سارے جہاں کی ہے صدا
تو ہے سچا عاشقِ خیر الوری اختر رضا

دیجئے صدقہ امام احمد رضا خاں کا ہمیں
عرض کرتا ہے یہی ہر اک گدا اختر رضا

دیکھ کر تم کو زمانے کے یہ بولے پارسا
تم سا کوئی بھی نہیں ہے پارسا اختر رضا

کہتے ہوں گے باغ جنت کے فرشتے بھی یہی
آیئے جی مرحبا صد مرحبا اختر رضا

اپنی آنکھوں سے ہے دیکھا دیکھنے والوں نے یہ
تیری رحلت پر فلک بھی رو پڑا اختر رضا

ہے دعا شارق کی تجھ سے، اے مرے پروردگار
اس کو اس رہ پر چلا، جس پر چلا اختر رضا

ازقلم:- سید شارق رضا خالدی شاہجہاں پوری

9450684815

# تیرے فتووں کی وہ ندرت

آفتابِ علم و حکمت سیدی اختر رضا | ماہتابِ دین و ملت سیدی اختر رضا
مقتدائے اہلسنت، پیشوائے معرفت | عہد میں اپنے تھے حضرت سیدی اختر رضا
یاد آتا تھا خدا بس تیرے اک دیدار سے | اس طرح تھی تیری صورت سیدی اختر رضا
علم وفضل وزہدوتقویٰ،عشقِ حق،عشقِ رسول | تجھ میں تھی ہر اک فضیلت سیدی اختر رضا
چشمہائے اہلِ افتاء دیکھ کر سب دنگ ہیں | تیرے فتووں کی وہ ندرت، سیدی اختر رضا
جب ''فتاوی رضویہ'' کی آپ نے تعریب کی | ہو گئے سب محوِ حیرت سیدی اختر رضا
ہندو پاک، یورپ وافریقہ، ہر اک ملک میں | ہے مسلّم تیری عظمت سیدی اختر رضا
ناز اُن پر اہلسنت کو رہے گا حشر تک | رکھتے ہیں تاجِ شریعت سیدی اختر رضا
ہیں ''وجوہِ متقیں'' دیدارِرب سے شرفیاب | ان میں شامل تیری صورت سیدی اختر رضا
مرشدی تاج الشریعہ اہلسنت کے امام | سب کو ہے تیری ضرورت سیدی اختر رضا

کیوں نہ نازاں سرورِ عاجز بھی ہو تقدیر پر
اِس کو بھی ہے تجھ سے نسبت سیدی اختر رضا

ازقلم:- ڈاکٹر محمد سرور قادری
میڈیکل آفیسر، بہرائچ شریف، یوپی

# علم وفن کا ایک بحر

عاشق شاہ جناں سوئے جناں جاتا رہا
بالیقیں فکرو نظرکا آسماں جاتا رہا

فقہ ومنطق فلسفہ کا رازداں جاتا رہا
علم وفن کا ایک بحر بیکراں جاتا رہا

تشنگان علم کو سیراب فرماتے ہوئے
علم کے گوہر سے بھر کر جھولیاں جاتا رہا

مفتیِ اعظم کے نائب تھے مرے اختر رضا
آہ اب اہل سنن کا ترجماں جاتا رہا

جس کا ثانی اب یہاں ملنا بہت دشوار ہے
مل گئی اس کو حیات جاوداں جاتا رہا

فخرازہر بھی تھے وہ مہمانِ کعبہ بھی ہوئے
ناز جس پر کرسکے ہندوستاں جاتا رہا

جسکے دم سے تھیں بہاریں عالم اسلام میں
سنیت کا آفتاب ضو فشاں جاتا رہا

بلبلیں غمگین ہیں اور رورہی ہیں قمریاں
گل ہی اک کیا یاں تو سارا گلستاں جاتا رہا

آج نوری اپنے بے گانے سبھی کہتے ہیں یہ
مسلک احمد رضا کا ترجماں جاتا رہا

خاک پائے تاج الشریعہ :-عبدالقادر نوری
بانی مدرسہ حضرت سلطان الشہداء بہرائچ شریف یوپی
امام وخطیب سنی رحمانیہ جامع مسجد تنگا گاؤں ساکی وہار روڈ پوئی ممبئی ۷۲
9324892763

# چھپ گیا ابرِ رحمت میں یہ دنیا چھوڑ کر

سیدی اختر رضا خاں، راہِ دنیا چھوڑ کر
سوئے جنت چل دیئے سب کو سِسکتا چھوڑ کر

علم کا مِہرِ درخشاں، فضل کا ماہِ تمام
چھپ گیا ابرِ رحمت میں یہ دنیا چھوڑ کر

جو حضورِ مفتیِ اعظم کی اک پہچان تھے
وہ چلے جنت کی جانب ہم کو روتا چھوڑ کر

اے مرے تاج الشریعہ! دینِ حق کے رہنما
کون سی دنیا بسائی تم نے دنیا چھوڑ کر؟

تم سے قائم تھا نظامِ مسلکِ احمد رضا
کس جہاں کو چل دیئے تم نقش اپنا چھوڑ کر

مسندِ ارشاد و افتاء کے وہ نوشہ بے مثال
خلد میں پہنچے ہیں وہ اب بزمِ افتاء چھوڑ کر

سن کے مغرب کی اذاں اللہ اکبر کہہ کے وہ
چل دیئے مولیٰ سے ملنے ہر وظیفہ چھوڑ کر

زُمرۂ لایحزنوں کے نجمِ ثاقب جب ہیں وہ
کیا بھلا غم ہوا نہیں، کوئی اثاثہ چھوڑ کر؟

مرشدی! بس اک تمنّا سرورِ عاصی کی ہے
خلد میں جانا نہ آقا! مجھ کو تنہا چھوڑ کر

ازقلم:- ڈاکٹر محمد سرور قادری
میڈیکل آفیسر، بہرائچ یوپی

# فُغانِ دل

بموقع وصال پر ملال حضور تاج الشریعہ علیہ الرحمۃ والرضوان

ہر طرف غم میں ڈوبی ہوئی ہے فضا سوئے جنت مرے ازہری چل دیئے
غنچہ و گل نے رو رو کے دی یہ صدا سوئے جنت مرے ازہری چل دیئے

فخر ازہر وہ تھے فخر اسلام تھے روح اہلِ سنن جانِ ایمان تھے
سونی سونی سی ہے بزم اہل وفا سوئے جنت مرے ازہری چل دیئے

علم وفن زہد وتقویٰ میں یکتا وہ تھے درد درمانِ دل کے مسیحا وہ تھے
کشتیٔ اہلسنت کے تھے ناخدا سوئے جنت مِرے ازہری چل دیئے

نائب مفتی اعظم ہند تھے جن کے میخانہ کے ہم سبھی رند تھے
رو رہے ہیں سبھی مقتدی مقتدا سوئے جنت مرے ازہری چل دیئے

بارگاہِ الٰہی میں مقبول تھے مصطفیٰ جانِ رحمت کے محبوب تھے
خدمت دینِ حق کر کے صبح ومسا سوئے جنت مرے ازہری چل دیئے

وہ گلابِ گلستانِ احمد رضا جن سے ہے عالَمِ سنیت پُرضیاء
یعنی وہ مرشدِ اتقیاء اصفیا سوئے جنت مرے از ہری چل دیئے

بزمِ امکاں میں کس کے لیے ہے دوام آئی ان کو اجل پھر ہے عمرِ مُدام
انکی تربت پہ ابر کرم ہو سدا سوئے جنت مرے ازہری چل دیئے

ساقئ جامِ وحدت تھے اختر رضا پاسبان شریعت تھے اختر رضا

اہل سنت پہ تو فضل فرما خدا سوئے جنت مرے ازہری چل دیئے

اختر قادری خلد میں چل دیا،، میرے تاج شریعت نے بتلا دیا

اے سہیل حزیں تو بھی کہہ برملا سوئے جنت مرے ازہری چل دیئے

یکے از اسیران تاج الشریعۃ
محمد سہیل اختر مصباحی بہرائچ شریف
9918390948

# ان کے دَم سے سنیت سرسبز تھی شاداب تھی

آہ یوں رخصت ہوئے اختر رضا خاں ازہری — آنکھیں پُرنم کر گئے اختر رضا خاں ازہری

ان کے دم سے سنیت سرسبز تھی شاداب تھی — بزم سونی کر گئے اختر رضا خاں ازہری

علم وحکمت سے زمانہ ہو رہا تھا فیضیاب — آہ کیونکر چل دیئے اختر رضا خاں ازہری

رب کی مرضی تھی یہی رب کی مشیت تھی یہی — جانبِ رب چل دیئے اختر رضا خاں ازہری

لا نہیں سکتا زمانہ آپ کی کوئی مثال — کام ایسا کر گئے اختر رضا خاں ازہری

پاسبانِ اہلسنت وارثِ علمِ رضا — نام اونچا کر گئے اختر رضا خاں ازہری

عالمِ فانی کو اے گلزار، تنہا چھوڑ کر
سوئے جنت چل دیئے اختر رضا خاں ازہری

از قلم: گلزار اسمٰعیل واسطی
بلگرام شریف

# تم سا دِکھتا ہی نہیں ہے پیشوا اختر رضا

دین وملت کے اے سچے رہنما اختر رضا
تم سا دکھتا ہی نہیں ہے پیشوا اختر رضا

تیرگی سے اہلسنت کو بچانے کے لیے
علم کا تونے جلایا ہے دیا اختر رضا

اسطرح سے دل میں صورت آپکی چسپاں ہوئی
حشر تک ہوگا نہ داخل دوسرا اختر رضا

موجِ طوفاں لاکھ اپنا سر اٹھائے غم نہیں
میری کشتی کے ہیں یارو ناخدا اختر رضا

دیکھنے کے واسطے دنیا سے رخصت ہو گئے
صورتِ زیبا تمھاری مصطفیٰ اختر رضا

اے قلم کارو چلیں اب بھیک لینے کے لیے
تاجدار علم وفن ابن رضا اختر رضا

زندگی کے واسطے ہے موت برحق اس لیے
دار فانی سے گئے دار بقا اختر رضا

اب بھلا ابرار کیوں اپنائے گا غیروں کی راہ
مجھ کو کافی ہے تمھارا نقش پا اختر رضا

از قلم: ابرار احمد، سمستی پور

# غمزدہ دنیا کو کر کے شاداں جاتا رہا

بالیقیں ہم سب کا میر کارواں جاتا رہا
گلشن احمد رضا کا نگہباں جاتا رہا

بوستان سنیت میں جس کے دم سے تھی بہار
لیکے دامن میں حیات جاوداں جاتا رہا

سنیت کو فخر تھا جس کے وجودِ پاک پر
غمزدہ دنیا کو کر کے شاداں جاتا رہا

نام نامی حضرت۔ اختر رضا خاں قادری
علم دین مصطفیٰ کا پاسباں جاتا رہا

دید سے سکوں مل جاتا تھا اے دوستو
پیر کامل اور وہ شیخ زماں جاتا رہا

جس کی تھی ذات مقدس مرجع ہر خاص و عام
اب نہیں مل پائے گا سن وہ جہاں جاتا رہا

داغِ فرقت سے کلیم بستوی مغموم ہے
جانثار سید کون و مکاں جاتا رہا

از قلم: محمد طاہر القادری کلیم فیضی بستوی (جانشین نسیم ملت و ناظم اعلیٰ)
ادارہ انوار الاسلام قصبہ، سکندر پور ضلع بستی یو پی

# دیکھنے چہرۂ مصطفیٰ چل دیئے

سوئے جنت وہ اختر رضا چل دیئے عاشق شاہ خیر الوری چل دیئے

کیوں سسکتا بلکتا ہوا چھوڑ کر میرے رہبر مرے رہنما چل دیئے

رو رہے ہیں زمیں آسماں آج کیوں ایسا لگتا ہے اختر رضا چل دیئے

فخر ازہر وہ تاج الشریعہ مرے کُلُّ نَفْسٍ کی اوڑھے ردا چل دیئے

راضی ہو کے رضائے الٰہی پہ وہ دیکھنے چہرۂ مصطفیٰ چل دیئے

سات ذی القعدہ اور بیس جولائی تھی جب کہ وہ سوئے رب العلی چل دیئے

جن کے چہرے سے شاداب تھی یہ زمیں داغ غم دے کے وہ مہ لقا چل دیئے

ہے کہاں آپ سا دوسرا ازہری وارث علم احمد رضا چل دیئے

اشک اجمل کی آنکھوں میں تھمتے نہیں
اس طرح کر کے وہ غمزدہ چل دیئے

ازقلم:-اجمل مصباحی
کوڈرما جھارکھنڈ
رابطہ-8084157683

# مرشد برحق ہمارے پیشوا اختر رضا

علم وفن تقوی میں ثانیِ رضا اختر رضا　　مرشد برحق ہمارے پیشوا اختر رضا

اپنے تو اپنے ہیں غیروں کی زباں پر ہے یہی　　اب کہیں دکھتا نہیں ہے دوسرا اختر رضا

حشر تک چشم فلک اس کو بھلا سکتی نہیں　　دھوم سے نکلا جنازہ آپ کا اختر رضا

آسمان علم کا روشن منارہ کون تھا　　سب نے برجستہ کہا اختر رضا اختر رضا

انبیاء کل اولیاء اسلاف ہیں جس پر چلے　　آپ نے بھی چن لیا وہ راستہ اختر رضا

مصطفی مولی علی سے فاطمہ حسنین سے　　آپ نے جوڑا ہمارا رابطہ اختر رضا

آپ کے در کی اسیری کی تمنا ہے حضور

اپنے اجمل کو بنا لیجے گدا اختر رضا

ازقلم:-اجمل مصباحی،کوڈرما جھارکھنڈ

# سنیت کے شیر ببر ازہری میاں

ڈھونڈے تمہیں ہماری نظر ازہری میاں
روپوش ہو گئے ہیں کدھر ازہری میاں

احمد رضا کے نور نظر ازہری میاں
تھے سنیت کے شیر ببر ازہری میاں

انکار کی مجال ہی باقی نہیں رہی
جس پہ لگی ہے تیری مہر ازہریؔ میاں

علم رضا کے وارث صادق تھے بالیقیں
تھے آفتاب علم و ہنر ازہریؔ میاں

جانے سے تیرے ہو گئی تاریک کائنات
روئے زمیں کے شمس و قمر ازہری میاں

ازہر کے فارغین زمانے میں ہیں بہت
تجھ سا نہیں ہے کوئی مگر ازہریؔ میاں

اجمل کا نام آ ہی گیا مدح خوان میں
ہے آپ کی نظر کا اثر ازہریؔ میاں

ازقلم:- اجمل مصباحی، کوڈرما جھارکھنڈ

# اہلِ سُنن کو ناز تھا

جو کر رہے تھے سب کی بھلائی چلے گئے
دیتے ہوئے نبی کی دہائی چلے گئے

اہلِ سنن کو ناز تھا جن کے وجود پر
دے کر وہ سب کو داغ جدائی چلے گئے

ہم سب غلام غوث و رضا کے قلوب میں
جس نے وفا کی جوت جگائی چلے گئے

دیدارِ مصطفیٰ کو تڑپتے تھے ہر گھڑی
آخر وہ رات وصل کی آئی چلے گئے

ہوش و حواس سارے قویٰ دید یئے جواب
جب یہ خبر کسی نے سنائی چلے گئے

دیدارِ مصطفیٰ کی تمنا لیے ہوئے
دنیا کے غم سے پا کے رہائی چلے گئے

اجمل ہمارے پیر ہیں زندہ وہ ازہری
ہر سمت کیوں ہے دھوم مچائی ''چلے گئے''

از قلم :- اجمل مصباحی، کوڈر ما جھارکھنڈ

# وہ جنتِ نگاہ ہمارا نہیں رہا

علم و عمل کا کوہ و منارہ نہیں رہا　　ہم سنیوں کی آنکھ کا تارہ نہیں رہا

پاتے تھے ہم سکون جسے دیکھ دیکھ کر　　وہ جنتِ نگاہ ہمارا نہیں رہا

کرتا تھا اک جہاں کو جو سیراب علم سے　　وہ بولتا علوم کا دھارا نہیں رہا

کرتا تھا عام تر جو پیامِ شہِ اُمم　　احمد رضا کا راج دلارا نہیں رہا

نجدی وہابی غیر مقلد کو اے نفیس
جس نے رضا کے علم سے مارا نہیں رہا

از:- محمد نفیس مصباحی بلرام پور
دارالعلوم رضویہ فیض العلوم، کپواشیر پوراترولہ ضلع بلرام پور یوپی

# خواب میں آئیں اگر، اختر رضا

اعلی حضرت کے پسر، اختر رضا　　ہو کرم کی اک نظر، اختر رضا
مفتیٔ اعظم کے سچے جانشیں　　عاشق خیر البشر، اختر رضا
عید ہوگی بالیقیں عشاق کی　　خواب میں آئیں اگر، اختر رضا
اپنا دیوانہ بنا کر، کر گئے　　ہم کو جگ میں معتبر اختر رضا
ہیں زمین ہند پر رب کی قسم　　آپ مانند قمر اختر رضا
ہیں جہاں پر آپ ممکن ہی نہیں　　ہو بلاؤں کا گذر اختر رضا
پوری دنیا میں ہیں پھیلے عاشقیں　　اس قدر ہیں با اثر اختر رضا
آپ کے اعزاز میں کھولا گیا　　خانۂ کعبہ کا در، اختر رضا
پوری ملت ہوگئی مائل ادھر　　آپ کا رخ تھا جدھر اختر رضا
چکھ رہے ہیں بالیقیں بعد وصال　　آپ جنت کا ثمر اختر رضا
آپ کی محفل میں آتے تھے سدا　　صاحبِ علم و ہنر، اختر رضا

دامن دل لیکے ہے ۔برکت۔ کھڑا
کیجئے اس پر نظر اختر رضا

ازقلم:-محمد۔برکت علی۔جامعی
سمستی پوری

# اونچے اونچے فہم والے بھی پہنچ پائے نہیں

ہر طرف عالم میں پھیلی ہے ضیائے ازہری
پھر بھلا کیوں کر نہ ہو ہر سو ثنائے ازہری

اس کی نظروں کو نہیں بھائے گا حسن گلستاں
جس کی چشمان عقیدت میں سمائے ازہری

تاج والے دیکھ کر حیران و ششدر رہ گئے
جب میان انجمن تشریف لائے ازہری

حشر تک سایہ فگن ہو، اے مرے پرورگار!
عاشق سرکار کے سر پر ردائے ازہری

اونچے اونچے فہم والے بھی پہنچ پائے نہیں
اس قدر اونچا کیا رب نے لوائے ازہری

خالی دامن لیکے لوٹا ہی نہیں سائل کبھی
یوں کرم کا فیض کا دریا بہائے ازہری

اس کی قسمت کا ستارہ اوج پر ہے ہر گھڑی
جس کو قسمت سے ملی،. برکت. دعائے ازہری

ازقلم: -خاکپائے اولیاء محمد برکت علی جامعی
سمستی پوری

# بستی بستی قریہ قریہ جن کی ہوتی گفتگو

پاسبان مذہب دین خدا، رخصت ہوئے
اہلِ سنت کے امیر قافلہ، رخصت ہوئے

جن کے علم وفضل کا تھا یہ زمانہ معترف
اللہ اللہ وہ چراغ رضویہ، رخصت ہوئے

ماہیِ بے آب کی مانند سب کو چھوڑ کر
غمگسار امت خیر الوری رخصت ہوئے

بستی بستی قریہ قریہ جن کی ہوتی گفتگو
وہ امام معرفت وہ رہنما رخصت ہوئے

ماحیٔ کفر و ضلالت، حامیٔ دین متین
ترجمان مسلک احمد رضا رخصت ہوئے

باعث تسکین جن کا نام نامی تھا، وہی
راحت قلب وجگر حق آشنا، رخصت ہوئے

اشک آنکھوں میں سبھی کے آگئے برکت علی!
جب خبر گونجی مرے اختر رضا رخصت ہوئے

ازقلم:-محمد برکت علی جامعی، ہمستی پوری
مقیم حال......خطیب وامام جامع مسجد
ٹکیہ پاڑہ بلیلیس روڈ ہوڑہ بنگال

# دین حق کے آہ صد افسوس رہبر چل دیئے

دین حق کے آہ صد افسوس رہبر چل دیئے
فانی دنیا چھوڑ کر سرکار اختر چل دیئے

آپ کا ثانی نہیں دیکھا زمانے میں کہیں
دورِ حاضر میں جو تھے وہ سب سے بہتر چل دیئے

آسماں رویا زمیں روئی فضا بھی رو پڑی
اور ہمیشہ کے لیے ہم کو رلا کر چل دیئے

دو ہزار اٹھرا جولائی بیس ہے تاریخ آج
پانچ ذیقعدہ ہے اور جمعہ گزر کر چل دیئے

آپ اپنی زندگی کا حق ادا کرتے ہوئے
شمع ایماں کتنے سینوں میں جلا کر چل دیئے

سونا سونا ہوگیا اب اہل سنت کا چمن
گلشن احمد رضا خاں کا گل تر چل دیئے

آپ سے اہل شریعت شاد ہیں آباد ہیں
بزم دین مصطفی ایسی سجا کر چل دیئے

ہم سدا کرتے رہیں گے آپ کی بس پیروی
کل بھی تھے اور آج بھی ہیں آپ رہبر چل دیئے

کس قدر تھا ان کے دل میں سیدوں کا احترام
تعظیم آل نبی کرتے تھے جھک کر چل دیئے

کل بھی تھے اور آج بھی زندہ ہیں وہ اختر رضا
بس نگاہوں سے میری اوجھل وہ ہو کر چل دیئے

منصف و عادل وہ فیصل حاکم و جج دین کے
مصلح و ناصح بھی وہ مخلص تھے داور چل دیئے

# جو علوم اعلیٰ حضرت کا تھا وارث بالیقیں

جو علومِ اعلیٰ حضرت کا تھا وارث بالیقیں
دفعتا سوئے جناں وہ آج ہنس کر چل دیئے

موت عالم کی ہی جب دراصل ہے عالم کی موت
آج علماء کے مسیح اللہ اکبر چل دیئے

عمر بھر کرتے رہے خدمت نبی کے دین کی
اور عمر جاوداں وہ آج پاکر چل دیئے

آپ کے دم سے تھی بے شک سنیت میں تازگی
آج تک ایماں کروڑوں کا بچا کر چل دیئے

جس نے دین وسنیت میں ہیں لگائے چار چاند
بارش رحمت سدا ہو رب کی ان پر چل دیئے

حرف آخر آپ کا فتوی تھا اور ہر ایک بات
تھا یقینا علم کا بہتا سمندر چل دیئے

بالیقیں علم وعمل میں آپ کا ثانی نہیں
دین کے قرطاس پر سکہ بٹھا کر چل دیئے

مرشدی کی کیوں نہ ہو پرنور تربت حشر تک
دولت عشق نبی جب ساتھ لے کر چل دیئے

اعلی حضرت کے مشن کو تھام کر رکھنا سدا
بس اسی میں کامیابی ہے یہ کہکر چل دیئے

دیکھئے جشن شماتت کر رہے ہیں حاسدیں
کیسے ہیں بد بخت اور گستاخ و بدتر چل دیئے

جو صلح کلی ہے وہ ہرگز نبی کا ہے نہیں
حضرت اختر رضا ہم کو بتا کر چل دیئے

شاہ ظہیر قادری نے ہی بتایا تھا ہمیں
ہے نہیں کوئی بھی اب ان کے برابر چل دیئے

اس جہاں میں دیکھئے رہتا نہیں کوئی سدا
بس اسی کو ذہن میں رکھئے جما کر چل دیئے

فکر ہے کس بات کی پھر ''سید آل مصطفی''
جب تجھے اختر رضا اپنا بنا کر چل دیئے

ازقلم۔سید محمد آل مصطفی قادری جعفرآباد شریف

# پیامِ عاشقانِ ازہری

منبع فیض و عطا ہے آستان ازہری
باغ جنت کا پتہ ہے ہر نشان ازہری

پستیوں کی تہ میں رہ کر کوئی کیا سمجھے یہ بات
ہر بلندی سے ہے اونچا, آسمان ازہری

فرش والوں پر نہیں موقوف انعام خدا
آسماں والے بھی کرتے ہیں بیان ازہری

مسلک احمد رضا کی ترجمانی کے لیے
یا خدا قائم رہے یہ کاروانِ ازہری

کہہ رہا تھا یہ جنازے کا ترے جم غفیر
دیکھ لو اے دنیا والو کیا ہے شان ازہری

تیرگی آ کر بسیرا کر نہیں سکتی یہاں
روشنی در روشنی ہے بر مکان ازہری

بو حنیفہ کا ہے مسلک! مسلک احمد رضا
ہے یہ دنیا کو پیام عاشقان۔ازہری

تیرے ایماں کی حفاظت خود بہ خود ہو جائے گی
لکھ لے اے تنویر دل پہ داستان ازہری

ازقلم: تنویر خالد رضوی، بنگلور

# ہر بلندی سے ہے اونچا آسمانِ ازہری

مٹ نہیں سکتا کبھی نام ونشانِ ازہری
عاشقِ خیرالوریٰ ہے خاندانِ ازہری

ہو نہیں سکتا کبھی تاریک ایماں کا حرم
جوڑ دو کچھ ہر طرف سے تابدانِ ازہری

مرکبِ عظمت سے اُتریں حشر کے میداں میں تو
اے خدا شانہ مرا ہو پائے دانِ ازہری

عظمتِ شاہِ اُمم پہ مت اُٹھا اُنگلی جہاں
توڑ دیتے ہیں کلائی پہلوانِ ازہری

خوب تھے سیراب کل تک شربتِ دیدار سے
آہ اب تو بس ہے یادِ رفتگانِ ازہری

ہو گیا گلدستۂ عشرت سبوچہ قلب کا
مجھ کو حاصل ہو گیا جب سے امانِ ازہری

نجد کے کوّوں کا احمد پر کُتر نے کے لیے
تھام لے قینچی کی صورت تو بیانِ ازہری

از قلم:- احمد سکندر پوری
امبیڈکر نگر یوپی-7408988870

# بیادِ تاج الشریعہ بدر الطریقہ

ٹوٹے ہوئے دلوں کا سہارا چلا گیا
عُلما ئے حق کی آنکھوں کا تارا چلا گیا

اشکوں سے آنکھ نم ہے مری دل ہے بے قرار
باغِ رضا کا راج دُلارا چلا گیا

چاروں طرف سے آتی ہے بس ایک ہی صدا
علم و عمل کا کوہِ ہمالہ چلا گیا

انداز عاشقوں کا نہ پوچھو میرے عزیز
جو بھی جہاں تھا پا کے اِشارہ چلا گیا

اہلِ وفا سمٹ کے بریلی میں آ گئے
دُنیائے سُنیّت کا منارہ چلا گیا

ہاتھوں میں دے کے دامنِ غوث الوریٰ ہمیں
پیارے رضا کی رہ پہ چلاتا چلا گیا

صد سالہ جشنِ رضوی منائیں گے کس طرح
مایوس ہیں براتی کہ دولہا چلا گیا۔

حقانیت ہے مسلک احمد رضا کی روح
کردار ازہری یہ دکھا تا چلا گیا

چہرے کی اک جھلک رہی ہر اک کا مدعا
جس سمت تم چلے ہو زمانہ چلا گیا

وہ وارث علومِ رضا بالیقیں ہے
کر کے دلوں میں سب کے اجالا چلا گیا

مسلک رضا کا عام کرو مل کے سنیو
اختر رضا ھمارا تمہارا چلا گیا

کرنے لحد میں دید رسول انام ﷺ کی
خود مسکراتے سب کو رلاتا چلا گیا

کہتے جسے ہیں مفتی اعظم کا جانشین
عشق رضا کا جام پلاتا چلا گیا

ادنیٰ غلام تاجِ شریعت کا میں بھی ہوں
سوئے جِناں غلام کا آقا چلا گیا

گدائے تاج الشریعہ غُلام مجتبیٰ رضوی، کرلا، ممبئ

# درشانِ تاج الشریعہ

زمانے بھر میں ہے شُہرہ مرے تاج الشریعہ کا
بڑھایا رب نے ہے رُتبہ مرے تاج الشریعہ کا

جو ہیں دیوانے اُن کے دو جہاں میں سُرخُرو ہونگے
عدُو ہوگا بہت رُسوا مرے تاج الشریعہ کا

فقط میں ہی نہیں بلکہ سبھی عُشّاق کہتے ہیں
بہت نورانی تھا چہرہ مرے تاج الشریعہ کا

رضا کے علم کا وارث عطائے مفتیٔ اعظم
لگاؤ مل کے یہ نعرہ میرے تاج الشریعہ کا

جنازے میں پہنچ کر عاشقانِ مصطفیٰ بولے
دلوں پر کس کا ہے قبضہ میرے تاج الشریعہ کا

نہ بھولیں گے کبھی صورت نہ بھولیں گے کبھی سیرت
جنھوں نے دیکھا ہے جلوہ میرے تاج الشریعہ کا

وہ ایک زندہ کرامت تھے وہ جَبَلُ الِاستِقامت تھے
ہدایت ہے ہر اک اُسوَہ میرے تاج الشریعہ کا

نہ مِل پائے گا تم کو مُتّقی ایسا زمانے میں
بڑا بے مثل تھا تقویٰ میرے تاج الشریعہ کا

وہی تو فخر ازہر ہیں وہی مہمانِ کعبہ ہیں
کہاں چمکا نہیں جلوہ میرے تاج الشریعہ کا

نہ ہو مایوس دیوانو تمہاری رہنمائی کو
ابھی ہے نیک شہزادہ میرے تاج الشریعہ کا

غلامِ مجتبیٰ رضوی بھی شیدا ہے اسی در کا
مِلا مجھ کو بھی ہے شجرہ میرے تاج الشریعہ کا

ادنیٰ گدائے تاج الشریعہ غلام مجتبیٰ رضوی، کرلا ممبئی

# دھوم سے ہوتا ہے گلزار میں چرچا تیرا

اخترِ ہند ہے کیا خوب، ستارہ تیرا
ظلمتِ دل کو مٹاتا ہے اجالا تیرا

رب نے رکھی ہے تری ذات میں کچھ ایسی کشش
کھینچ لاتا ہے زمانے کو نظارا تیرا

تیری خوشبو ہدایت سے معطّر ہے چمن
دھوم سے ہوتا ہے گلزار میں چرچا تیرا

ملینوں پھول ہیں وابستہ، ارادت سے تری
وسعتِ فیض میں گلشن ہے نرالا تیرا

قادری جام سے تیرے ہیں کروڑوں سیراب
عالمی سطح پہ گردش میں ہے مینا تیرا

ایسی مقبولیتِ عام ہوئی تجھ کو عطا
بستی بستی ہے تری، قریہ ہے قریہ تیرا

جوہرِ فن میں ترے علمِ رضا کے جلوے
معتبر، قول ہے، محتاط ہے خامہ تیرا

تذکرہ، تیری کرامات کا آفاق میں ہے
حجۃ اللہ علی الارض ہے رتبہ تیرا

تو نے پایا ہے شریعت سے وہ تاجِ اعزاز
جس کے انوار میں ڈوبا ہے سراپا تیرا

علم وعرفان سے معروف ہیں تیرے آباء
خدمتِ دیں سے ہے مشہور، گھرانہ تیرا

کرمِ غوث و رضا تجھ پہ ہے سایہ گستر
کیا بگاڑیں گے جہاں میں ترے اعدا تیرا

دھول اُڑاتی ہے اگر بادِ مخالف تجھ پر
آسماں گردِ حماقت سے ہے اونچا تیرا

روز وشب پھولے پھلے تیری عنایت کا شجر
ہم غلاموں کے سروں پر رہے سایہ تیرا

بارشِ فضلِ خدا تجھ پہ سدا ہوتی رہے
حشر تک جاری رہے فیض کا دریا تیرا

ایک سیفیؔ ہی نہیں نغمہ سرا گلشن میں
گاتے ہیں اور عنادل بھی ترانہ تیرا

ازقلم: سید شاکر حسین سیفی
صدر شعبہء افتاء دارالعلوم محبوب سبحانی. کرلا ممبئی

# وہ حق کی ضمانت ہیں کہتا رہوں گا

ِوہ تاجِ شریعت ہیں کہتا رہوں گا
ِوہ ماہِ طریقت ہیں کہتا رہوں گا

ہے کون ان کا ثانی کہاں ہے بتاؤ
وہ مینارِ عظمت ہیں کہتا رہوں گا

علومِ رضا کے مسلّم ہیں وارث
وہ بحرِ فقاہت ہیں کہتا رہوں گا

چمکتے رہے استقامت کے تارے
وہ بدرِ کرامت ہیں کہتا رہوں گا

کثیر ازدحامِ جنازہ ہے شاہد
وہ مہرِ سعادت ہیں کہتا رہوں گا

عبور ان کو حاصل تھا عربی زباں پر
وہ دُرِّ فصاحت ہیں کہتا رہوں گا

ہوئی ان سے پاکیزہ فکروں کی تعمیر
وہ معمارِ ملت ہیں کہتا رہوں گا

فدا ان پہ ہے مسلکِ اعلیٰ حضرت
وہ حقدارِ جنت ہیں کہتا رہوں گا

رہا نقشِ پائے نبی ان کا رہبر
وہ گلزارِ سنت ہیں کہتا رہوں گا

یونہی کوئی بنتا نہیں فخرِ ازہر
وہ کوہِ مہارت ہیں کہتا رہوں گا

کبھی دامنِ صبر چھوڑا نہ تا زیست
وہ تفسیرِ آیت ہیں کہتا رہوں گا

دبا ہی رہا سامنے ان کے باطل
وہ حق کی ضمانت ہیں کہتا رہوں گا

رہی سنیت کی بہار ان سے قائم
وہ دیں کی امانت ہیں کہتا رہوں گا

نہیں بھول پائے گا ان کو زمانہ
وہ شہ کارِ سیرت ہیں کہتا رہوں گا

فیوض ان کے جاری تھے جاری رہیں گے
وہ کہسارِ نعمت ہیں کہتا رہوں گا

ہوئے داخلِ دینِ حق ان سے کفار
وہ صبحِ ہدایت ہیں کہتا رہوں گا

یہ مقبولیت دے رہی ہے شہادت وہ رب کی عنایت ہیں کہتا رہوں گا

کروڑوں مسلماں ہیں دامن سے مربوط وہ انعامِ نسبت ہیں کہتا رہوں گا

رہی کذب سے ان کوتا زیست نفرت وہ ماہِ صداقت ہیں کہتا رہوں گا

یہ امرِ حقیقت ہے حقانیت کی وہ روشن علامت ہیں کہتا رہوں گا

قضا کا یہ منصب رہا ان پہ نازاں وہ جانِ عدالت ہیں کہتا رہوں گا

رہا ان پہ فیضان غوث الوری ا وہ ضوبارِ قسمت ہیں کہتا رہوں گا

رہے رب کے فرمان سیروا کے مصداق وہ سرشارِ رحمت ہیں کہتا رہوں گا

لباس ان کا نورانیت سے مزین وہ شانِ نفاست ہیں کہتا رہوں گا

نمازیں نہ چھوٹیں سفر اور حضر میں وہ نورِ عبادت ہیں کہتا رہوں گا

رہی مغربی طرز سے ان کو نفرت وہ پاکیزہ فطرت ہیں کہتا رہوں گا

کروڑوں دلوں پر حکومت ہے ان کی وہ شرح محبت ہیں کہتا رہوں گا

رہے خاص وعام ان کی عظمت کے قائل وہ تنویرِ رفعت ہیں کہتا رہوں گا

انہیں دیکھ کر یاد آئی خدا کی وہ رمزِ ولایت ہیں کہتا رہوں گا

نہیں ان کی گھٹ پائی ہر دلعزیزی وہ آقا کی رحمت ہیں کہتا رہوں گا

وجاہت برستی تھی چہرے پہ ہر دم وہ تحسینِ صورت ہیں کہتا رہوں گا

ہے ذات ان کی روحانیت کی گلِ تر وہ خوشبوئے راحت ہیں کہتا رہوں گا

کہاں ان کے تقوی کی تمثیل قدسی
وہ چرخِ فضیلت ہیں کہتا رہوں گا

ازقلم: مفتی سید اولادِ رسول قدسیؔ مصباحی، نیویارک امریکہ

# شانِ ہندوستان ہیں

سنیت کی جان ہیں اختر رضا خاں ازہری ۔۔۔ شانِ ہندوستان ہیں اختر رضا خاں ازہری

اس طرح کے لوگ پیدا ہوتے ہیں مدت کے بعد ۔۔۔ مت سمجھ آسان ہیں اختر رضا خاں ازہری

جھوٹ غیبت اور چغلی سے رہے جو دور دور ۔۔۔ وہ بڑے انسان ہیں اختر رضا خاں ازہری

ہو کے بیعت مفتیٔ اعظم سے پائیں خلعتیں ۔۔۔ اس قدر ذیشان ہیں اختر رضا خاں ازہری

کیسے وہ فائز نہ ہوتے اعلیٰ رتبے پر جناب ۔۔۔ عاملِ قرآن ہیں اختر رضا خاں ازہری

مفتیٔ اعظم کے ہیں بے حد جو محبوب نظر ۔۔۔ حامدی ارما ن ہیں اختر رضا خاں ازہری

علم و فن کے تحفے پائے شاہ نوری کے طفیل ۔۔۔ درس کے سلطان ہیں اختر رضا خاں ازہری

آپکے پیچھے نمازیں پڑھ کے سب یہ بول اٹھے ۔۔۔ قاری خوش الحان ہیں اختر رضا خاں ازہری

آپکی لکھی کتابیں آج بھی پڑھنے کے بعد ۔۔۔ سب کے سب حیران ہیں اختر رضا خاں ازہری

جامعہ ازہر کی خاطر آپ ہی کی شخصیت ۔۔۔ شان ہیں پہچان ہیں اختر رضا خاں ازہری

آپ کے ہاتھوں پہ بکنے کا شرف جن کو ملا ۔۔۔ غم سے وہ انجان ہیں اختر رضا خاں ازہری

بدعقیدوں کو اڑا کر کردے دریا برد جو ۔۔۔ ایسا اک طوفان ہیں اختر رضا خاں ازہری

اشرفی ہوں کہ وہ رضوی یا وہ سنی کوئی بھی ۔۔۔ مانتے احسان ہیں اختر رضا خاں ازہری

آپکے کھولے ادارے جو بھی ہیں مرشد مرے ۔۔۔ سب کے سب ذیشان ہیں اختر رضا خاں ازہری

نام سے انکے ادارے جو جہاں منسوب ہیں ۔۔۔ سب کی اک پہچان ہیں اختر رضا خاں ازہری

دیکھکر تیرے جنازے کو سبھی یہ بول اٹھے ۔۔۔ خلد کے مہمان ہیں اختر رضا خاں ازہری

حضرت عسجد میاں کی شکل میں اب بھی جناب
بالیقیں چٹان ہیں اختر رضا خاں ازہری

آپ سے جس نے پڑھا ہے اک سبق بھی ہند میں
اس کے تو سمان ہیں اختر رضا خاں ازہری

منقبت میں ایک گوشہ کیا اجاگر ہو بھلا
علم و فن کی کان ہیں اختر رضا خاں ازہری

جن کے صدقے حضرتِ نعمت کو بھی عظمت ملی
ہاں وہی دھنوان ہیں اختر رضا خاں ازہری

از: پھول محمد نعمت رضوی، مظفر پور
رابطہ: 9470457536 / 9162113468

# کیفیت قلب حزیں

سب پہ جو کر رہے تھے عنایت چلے گئے
اختر رضا خاں میرے تو جنت چلے گئے

سونا وہ کر کے بزمِ ہدایت چلے گئے
افسوس ہے کہ تاج شریعت چلے گئے

آتی ہیں یہ صدائیں بھی سوداگران سے
جان عطا اور شانِ سخاوت چلے گئے

ازہر بھی فخر کرتا تھا جس شخصیت پہ خوب
کر کے وہ دینِ حق کی اشاعت چلے گئے

وہ جانشین مفتئ اعظم ہیں بالیقیں
جو دے کے ہر مرید کو ہمت چلے گئے

موقف سے اپنے جو نہیں پیچھے کبھی ہٹے
کرتے تھے سب پہ خوب جو شدت چلے گئے

محدث کبیر سے رہتے تھے خوش بہت
دے کر کے ان کو داد شجاعت چلے گئے

چلتا رہے گا نام رضا کا وہ جامعہ
اتنی دلا کے آپ ہیں شہرت چلے گئے

کر کے ہر ایک فتنے کا وہ سد باب بھی
بے دینوں سے دلا کے وہ راحت چلے گئے

بے حد تھے خوش نصیب بریلی شریف میں
جو لوگ بھی ہیں بہرِ زیارت چلے گئے

نازاں رہیں گے اپنی وہ قسمت پہ عمر بھر
کرنے جنازہ میں ہے جو شرکت چلے گئے

ہم رہ گئے اڑیسہ میں ہی دل مسوس کر
سارے کے سارے اہلِ عقیدت چلے گئے

کیا پوچھتے ہو کون گیا ملک عدم پھر
ہر سنی کے دلوں کی وہ چاہت چلے گئے

رخنے جو ڈالا کرتا تھا ملت کے کام میں
اس لعنتی پہ کر کے ملامت چلے گئے

کچھ دیر سے بھی پا کے خبر لوگ بریلی
ہیں اپنی آزمانے کو قسمت چلے گئے

اختر رضا خاں جمعہ کے دن شام کے پہر سنہ دو ہزار اٹھارہ کو جنت چلے گئے
جولائی بیس سات بج کے تیس منٹ پہ
نعمت کے واسطے جو تھے نعمت چلے گئے

ازقلم:- پھول محمد نعمت رضوی مظفرپور بہار
رابطہ: 9470457536 / 9162113468

# عطائے پیمبر ہیں تاج الشریعہ

تجمل کا پیکر ہیں تاج الشریعہ حسیں اور سندر ہیں تاج الشریعہ

عطائے پیمبر ہیں تاج الشریعہ کرامت کا مصدر ہیں تاج الشریعہ

فقیہ زمانہ ہیں پیر طریقت شریعت کے رہبر ہیں تاج الشریعہ

محدث مفکر مفسر محقق سخنداں سخنور ہیں تاج الشریعہ

زمانے میں ہر سمت ہے گونج ان کی عقیدت کا محور ہیں تاج الشریعہ

مجلیٰ مزکیٰ مصفیٰ معطر منور منور ہیں تاج الشریعہ

بفیض رضا غوث و خواجہ و نوری درخشندہ اختر ہیں تاج الشریعہ

شکیل اُٹھ زمانے میں اعلان کردے
رضاخاں کا تیور ہیں تاج الشریعہ

ازقلم۔ابوالتفضیل شکیل فرید پوری۔بہیڑی بریلی شریف، یوپی

رابطہ:9719152773

# کہاں سے کہاں گیا

بتلا دوں؟ شانِ مفتیٔ اعظم کہاں گیا
دنیا کو لات مار کے سوئے جناں گیا

دیکھا تو جلوہ گر ہیں مرے دل کے آس پاس
میں ان کی جستجو میں کہاں سے کہاں گیا

آئی وصالِ تاجِ شریعت کی جب خبر
کہنے لگی زمیں کہ مرا آسماں گیا

بہرِ نماز سارا زمانہ نکل پڑا
عشقِ نبی کی دے کے وہ ایسی اذاں گیا

پروانے اپنی جان لٹانے نکل پڑے
عشقِ نبی کی شمع وہ لیکر جہاں گیا

قسمت یہی سبب ہے کہ گلشن اداس ہے
خوشبو مزاج مرکزِ لالہ رُخاں گیا

ازقلم:... قسمت سکندر پوری
امبیڈکر نگر، یوپی... 9565140742

# علم وفضل کا کوہِ گراں گیا

کہتے ہیں سب یہی کہ فقیہِ زماں گیا
سچ یہ ہے جگ سے علم کا وہ اک جہاں گیا

لبیک یارسولِ خدا کہہ رہے ہیں سب
دے کر جہاں میں ایسی انوکھی اذاں گیا

اس واسطے ہے چارسو عالم میں خامشی
خامہ رضا کا یعنی کہ سچ کی زباں گیا

طیب حیات، زہدوورع، کارِ خیر سے
وہ معرفت کا کھول کے رازِ نہاں گا

بھاگا اُکھاڑا چھوڑ کے گستاخِ مصطفیٰ
احمد رضا کا سامنے جب پہلواں گیا

سرداریاں غریق ہیں حیرت کے بحر میں
اک دو نہیں جناب میں ہندوستاں گیا

اب نجدیت کے جسم میں گرمی نہ آئے گی
مردہ بنا کے شاہِ بریلی کی جاں گیا

ہر مکتبِ خرد نے کہا یہ وصال پر
افسوس علم و فضل کا کوہِ گراں گیا

سدِّ سکندری بھی الم سے لرز اُٹھی
احمد! امیر اپنا جو یوں ناگہاں گیا

ازقلم: احمد سکندرپوری
امبیڈکرنگر یوپی 7408988870

# محشر میں ہم سے پوچھیں

کیوں پوچھتے ہو دوستو اختر کہاں گیا　　وہ عاشق رسول تھا سوئے جناں گیا

ارباب فکروفن کی زباں پر ہے اب یہی　　افسوس علم و فضل کا کوہ گراں گیا

عالم کی موت ہوتی ہے عالم کی موت سے　　اختر رضا کے جانے سے سارا جہاں گیا

مغرب کا وقت بیس جولائی تھی جس گھڑی　　اختر رضا بریلی سے سوئے جناں گیا

دیکھی ہیں جس نے آپ کے چہرے کی تابشیں　　وہ بار بار کہتا ہے لالہ رخاں گیا

محشر میں ہم سے پوچھیں ملک جاؤ گے کہاں　　کہدیں گے جائیں گے وہیں اختر جہاں گیا

محشر میں کاش مجھ کو تلاشیں ملائکہ
اشرف شہ امم کا کدھر نعت خواں گیا

از قلم:- اشرف القادری اشرف
ستار گنج اودھم سنگھ نگر، اتراکھنڈ

# لگتا ہے سارا جہاں گیا

اہلِ صفا کی بزم کی روح رواں گیا
فرقت سے اس کی، فقہ کا لٹ کارواں گیا

فرمانِ مصطفی سے ہوا ہے یہ مستفاد
جانے سے اس کے لگتا ہے سارا جہاں گیا

رفعت پہ جس کی اوجِ ثریا تھا ''شرمسار''
زیر زمیں وہ ہائے ''فلک آستاں'' گیا

جو وارث علوم رضا تھا ، نہیں رہا
افکار رضویت کا جو تھا پاسباں گیا

قرباں تھی جس پہ فکر و بصیرت کی جان وہ
''افسوس ! علم و فضل کا کوہ گراں گیا''

اربابِ علم و فضل ابھی ہیں بہت مگر
کوئی بتادے! ''تاج شریعت'' کہاں گیا

جانا ہے مجھ مریض محبت کو ایک دن
اس جا پہ میرے درد کا درماں جہاں گیا

گریہ کناں ہے خلق خدا ہجر میں ترے
واحسرتاہ تاجِ شریعت کہاں گیا

یا حاسد! تعال فجئنی بمثلہ
جس شان سے بہشت وہ اختر میاں گیا

ساحلؔ پہ اب رسائی خدا کی رضا پہ ہے
موقوف ورنہ کشتی کا اب بادباں گیا

از قلم: ابوالفضیل ساحل مصباحی
آکوٹ مہاراشٹر

# حق نما تاج شریعت کا

زمیں سے آسماں تک تذکرہ تاج شریعت کا — کوئی کیا جان پائے مرتبہ تاج شریعت کا

ہجوم اولیاء تھا جس جنازے میں انہی کا تھا — جنازہ حق نما تھا حق نما تاج شریعت کا

صدائے حق سدا ان کی زباں پر رقص کرتی تھی — دم رخصت بھی تھا یہ مشغلہ تاج شریعت کا

نمونہ غوث وخواجہ اور رضا کا دیکھنا چاہیں — انہیں تم پیش کر دو آئینہ تاج شریعت کا

یہ دنیا دار فانی ہے یہاں سے سب کو جانا ہے — بہت مغموم جانا کر گیا تاج شریعت کا

زباں ساکت تھی میری دل پریشاں اور نم آنکھیں — جنازہ جب چلا سوئے بقا تاج شریعت کا

یقیں ہے رب تعالیٰ سے سزا پائے گا محشر میں — کہ جسکے دل میں ہو کینہ بھرا تاج شریعت کا

تھے ذاکر وہ خدا کے تو خدا ذاکر ہوا ان کا — بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

بلالی بھی جگہ پائے گا مولا تیری رحمت سے
چلے گا خلد میں جب قافلہ تاج شریعت کا

از قلم: وصی اختر بلالی استاد مدرسہ نوریہ پچھی
مدھوبنی۔ 9507895916

# تیرے سر پہ ہے دستِ عطا

بفضل کبریا میں ہوں گدا تاج شریعت کا
زہے قسمت مجھے دامن ملا تاج شریعت کا

وہ مفتی تھے محدث تھے مفسر اور محقق تھے
بجے گا علم کا ڈنکا سدا تاج شریعت کا

وہی تو حجۃ الاسلام کے لاریب مظہر تھے
رخ انور چمکتا چاند سا تاج شریعت کا

جنابِ مفتیٔ اعظم کے سچے جانشیں ہیں وہ
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاجِ شریعت کا

رضا سے پیار کا دعویٰ تو اختر سے عداوت کیوں
رضا کا ہو گیا وہ جو ہوا تاج شریعت کا

فہیمِ قادری تو ناز کر اپنے مقدر پر
کہ تیرے سر پہ ہے دستِ عطا تاج شریعت کا

از قلم۔ محمد فہیم رضا تحسینی
خطیب وامام مسجد غریب نواز، اعجاز نگر بریلی شریف
موبائل نمبر 9897053339

# تذکرہ تاجِ شریعت کا

کیا ہے رب نے وہ رتبہ عُلیٰ تاج شریعت کا
جدھر دیکھو ادھر ہے تذکرہ تاج شریعت کا

عطائے غوث ہیں اور جانشین مفتیِ اعظم
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

زباں پر ہر گھڑی بس ازہری ہی ازہری آئے
چڑھادے یا خدا ایسا نشہ تاج شریعت کا

یقیناً خلد میں وہ شخص ان کے ساتھ جائے گا
یہاں جو ہے غلام باوفا تاج شریعت کا

نہیں بھاتا کوئی بھی حسن اب اسکی نگاہوں میں
ہے دیکھا جس نے روئے پر ضیا تاج شریعت کا

وہ قبل سات ذی القعدہ ہمارے پاس رہتے تھے
مگر اب باغ جنّت ہے پتہ تاج شریعت کا

لحد میں دیکھ کر مجھ کو فرشتے کاش یہ بولیں
چلو چھوڑو یہ اشرف ہے گدا تاج شریعت کا

از قلم: اشرف القادری
ستار گنج

# قصیدہ تاجِ شریعت کا

اگر مجھ سے کوئی پوچھے پتہ تاج شریعت کا
تو کہہ دونگا اِرم ہے بر ملا تاج شریعت کا

شرف خواجہ رضا وغوث کے در سے ملا ان کو
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

خدا محفوظ رکھ دنیا میں اختر کے غلاموں کو
عریضہ پیش کرتا ہے گدا تاج شریعت کا

میرے نزدیک کوئی بھی بلائیں آ نہیں سکتیں
جلا رکھا ہے سینے میں دیا تاج شریعت کا

غلاموں کو وہ اپنے دور سے پہچان لیتے تھے
عجب پُر کیف تھا وہ فلسفہ تاج شریعت کا

فقط ہندوستاں ہی میں نہیں سارے ممالک میں
سبھی کے ہے زباں پر تذکرہ تاج شریعت کا

الٰہی دل میں میرے عشق اختر اسقدر بھر دے
پڑھوں دل سے دمِ آخر قصیدہ تاج شریعت کا

تمنّا ہے اگر انجم تجھے جنّت میں جانے کی
تو اپنا لے تو دل سے راستہ تاج شریعت کا

ازقلم:- عبدالباسط رضوی
انجم پلاموی حیدر نگر جھارکھنڈ
رابطہ نمبر 9973264999

# غلاموں پر کرم ہے

بھٹک سکتا نہیں در در گدا تاج شریعت کا
غلاموں پر کرم ہے بے بہا تاج شریعت کا

ملے گی چادر رحمت اسے محشر میں آقا کی
ملا دامن جسے اختر رضا تاج شریعت کا

جسے پینا ہے چل کر پی لے، جام عشق احمد کو
بریلی میں کھلا ہے میکدہ تاج شریعت کا

شریعت پر عمل کرتے گزاری زندگی پوری
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

بریلی نام سنتے ہی مخالف کانپ جاتے ہیں
رہے گا حشر تک یوں دبدبہ تاج شریعت کا

ازقلم: ندیم الدین شمسی مصباحی
غازی پور، یوپی

# مرتبہ تاج شریعت کا

کروں کیسے بیاں میں مرتبہ تاج شریعت کا
جدھر دیکھو ادھر ہے تذکرہ تاج شریعت کا

خدایا ان کی الفت کا عطا کر جام کچھ ایسا
جو دیکھے کہ اٹھے مجھ کو گدا تاج شریعت کا

تجلیٔ جمال مفتیِ اعظم میں پھر دیکھوں
الٰہی خواب میں چہرہ دکھا تاج شریعت کا

جو لے جائیگا تم کو سوئے جنت اے جہاں والو
وہی ہے راستہ غوث و رضا کا تاج شریعت کا

میں تیرا نام لیوا ہوں یہی اعزاز کیا کم ہے
مجھے سب لوگ کہتے ہیں گدا تاج شریعت کا

وہ اپنی جان سے بڑھکر نبی سے پیار کرتے تھے
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

وفاداروں میں اے قاسم ترا بھی نام ہو جائے
ادب کے ساتھ کرنا تذکرہ تاج شریعت کا

از قلم:- خاکسار قاسم رضا بریلوی

# روشنی روزِ قیامت تک

دوانہ کہہ رہا ہے برملا تاج شریعت کا
زمانے میں ہےاونچا مرتبہ تاج شریعت کا

رضا کے علم کی روحانیت ہے جلوہ گران میں
کوئی کیا جان پائے مرحلہ تاج شریعت کا

نہ ہوگی ختم جس کی روشنی روز قیامت تک
زمانے میں وہ ہے روشن دیا تاج شریعت کا

کرم غوث ورضا ومفتی اعظم کا ہے ان پر
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

مجھے ہے فخر حاصل منظری اس بات پر اب بھی
ہے سلطانوں سے اعلیٰ ہر گدا تاج شریعت کا

ازقلم: محسن رضا منظری موہن پور بریلی شریف
موبائیل نمبر۔۔ 8954984546

# جنازہ جب بریلی میں اُٹھا

ہے دربارِ نبی سے واسطہ تاج شریعت کا
زہے قسمت ہمیں دامن ملا تاج شریعت کا

محبت سے ہوا جو آشنا تاج شریعت کا
ہمیشہ کے لیے وہ ہوگیا تاج شریعت کا

ہمیں معلوم ہے یہ خلد میں لے جائے گا ہم کو
نہ چھوڑیں گے کبھی ہم راستہ تاج شریعت کا

اسے بھی ہم خدائے پاک کی رحمت سمجھتے ہیں
کیا دیدار ہم نے بارہا تاج شریعت کا

حیاتِ جاوداں بخشی، نبی کے عشق نے ان کو
قیامت تک رہے گا تذکرہ تاجِ شریعت کا

رسول اللہ کے تھے اصل میں وہ عاشقِ صادق
بلندی پر نہ کیوں ہو مرتبہ تاج شریعت کا

سماں اک موتِ عالم سے بندھا تھا موتِ عالَم کا
جنازہ جب بریلی میں اٹھا تاجِ شریعت کا

کسی صورت سکونِ دل اسے حاصل نہیں ہوگا
رہے گا مضطرب حاسد سدا، تاج شریعت کا

کسی نے پوچھا کوئی ہند میں شانِ فقاہت تھا؟
حوالہ میں نے فوراً دے دیا تاجِ شریعت کا

بہت پہلے سے ہی مشہور ہے یہ بات لوگوں میں
کہ ہے اشفاق دیوانہ بڑا تاج شریعت کا

از: اشفاق تابش قادری،
پورن پور ضلع پیلی بھیت

# عرب سے تا عجم ہے غلغلہ

ہر اک فنکار ہے مدحت سرا تاج شریعت کا
زمانہ جان و دل سے ہے فدا تاج شریعت کا

جنازہ میں ہجوم خلق سے یہ ہو گیا واضح
عرب سے تا عجم ہے غلغلہ تاج شریعت کا

امام احمد رضا اور مفتیٔ اعظم کی جان ہیں
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

نہ چھوٹے ہاتھ سے دامن خدایا تا دم آخر
جناب غوث و خواجہ و رضا تاج شریعت کا

بہت طوفان اٹھے باد مخالف بھی چلی لیکن
نہ بجھ پائے نہ بجھ پایا دیا تاج شریعت کا

صدا توحید کی جاری زباں پر تھی سنا ہم نے
ہوا دنیا سے جسدم خاتمہ تاج شریعت کا

شکیلؔ اپنے مقدر پر کرو تم ناز ہر لمحہ
خدا کا فضل ہے دامن ملا تاج شریعت کا

از:- ابوالتفضیل شکیل فرید پوری
بہیڑی، بریلی شریف یوپی

# چراغ حجۃ الاسلام

قلم چل لکھ کوئی حرفِ ثنا تاجِ شریعت کا
رضا کی فکر سے مضمون لا تاجِ شریعت کا

چراغِ حجۃ الاسلام بن کر بزم میں روشن
وجودِ خاص کس کا تھا بتا تاج شریعت کا

غلامان رضا ہم ہیں ابابیلوں کی صورت میں
بگاڑے گا کوئی کیا ابرھہ تاجِ شریعت کا

مخالف لاکھ چلّائے اثر کچھ ہو نہیں سکتا
بریلی میں رہے گا ہر گدا تاجِ شریعت کا

ارے نافہمو! مسلک اور مرکز کا محافظ خود
پسر موجود ہے عسجد رضا تاج شریعت کا

ہے نسبت ان سے انکی ہے رضا سے غوث اعظم سے
ہے قائم مصطفیٰ تک سلسلہ تاج شریعت کا

ہیں جتنے جھوٹے چہرے ہم مبارک دیکھ لیتے ہیں
ہمارے ہاتھ میں ہے آئنہ تاج شریعت کا

از:- مبارک رضوی پورنوی-

7000386465

# سوئے خلد لے جائے گا

بہت پیارا لقب ان کو ملا تاجِ شریعت کا
یہی نعرہ ہے لگتا جا بجا تاجِ بشریعت کا

یونہی اونچا ہے اور رہے گا فضلِ مولیٰ سے
پھریرا عظمتوں کا دائما تاجِ شریعت کا

مرا دل ہوگیا روشن انہیں کے فیض سے واللہ
جگر میں عکس ہے میرے سدا تاجِ شریعت کا

خدا نے کردیا اونچا جب انکی شان وعظمت کو
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاجِ شریعت کا

عطائے غوث وخواجہ ہیں رضا کے یہ دلارے ہیں
انہیں کے صدقے میں چرچا ہوا تاجِ شریعت کا

جسے پینا ہے وہ پی لے بریلی شوق سے چل کر
کھلا ہے نوری میخانہ سدا تاجِ شریعت کا

بلائیں چھو نہیں سکتیں اسے دعوی ہے یہ میرا
جہاں میں جو جہاں بھی ہے گدا تاجِ شریعت کا

وہابی آ نہیں سکتے کبھی گھر میں ہمارے اب
ہمارے گھر میں جلتا ہے دیا تاجِ شریعت کا

سلامت روزِ محشر تک رہے سنت پیمبر کی
یہی تھا ہر گھڑی بس مشغلہ تاجِ شریعت کا

دوانے کو جو سوئے خلد لے جائے گا محشر میں
بلا شک ہے وہی یہ سلسلہ تاجِ شریعت کا

لرزتے ہیں وہابی ہر جگہ بس نامِ اختر سے
جہاں میں آج بھی ہے دبدبہ تاجِ شریعت کا

وہابی نجدیوں کو دور سے پہچان لیتے ہیں
ہمارے پاس ہے وہ آئینہ تاجِ شریعت کا

سبھی کہتے تھے جلوہ دیکھ کر دنیا میں اے قیصر
بہت پیارا ہے چہرہ خوش نما تاجِ شریعت کا

ازقلم:-محمد قیصر رضا تیغی سمستی پور

# دار الشفا تاج شریعت کا

خدا کا فضل ہے دامن ملا تاج شریعت کا
بفیضان نبی میں ہوں گدا تاج شریعت کا

تخیل نے بہت پرواز کی لیکن یہی پایا
سمجھ سے بالاتر ہے مرتبہ تاج شریعت کا

نہیں ہوسکتا ہے زائل کبھی لوح عقیدت سے
کچھ ایسے نام ہے لکھا ہوا تاج شریعت کا

قسم اللہ کی دیکھا ہے میں نے چہرۂ انور
نہیں اک بار بلکہ بارہا تاج شریعت کا

ہوا مغفور وہ جایے گا سیدھا باغ جنت میں
جنازہ جس کسی نے پڑھ لیا تاج شریعت کا

عقیدت سے بنالوں اپنے ماتھے کا اسے جھومر
اگر مل جائے مجھ کو نقش پا تاج شریعت کا

رضا کی آل ہیں لاریب مارہرہ کے پروردہ
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

عدیل بے نوا رہتا ہے وا ہر دم بریلی میں
مریضوں کے لیے دار الشفا تاج شریعت کا

ازقلم:- عدیل رضا فیاضی بریلوی
خادم ہفت روزہ بزم استاذ زمن
رابطہ:- ۹۹۲۸۱۷۶۵۱۶

# ثانی کوئی لاکر دکھا

کوئی سمجھے بھلا کیا مرتبہ تاج شریعت کا
جہاں میں ہر طرف ہے تذکرہ تاج شریعت کا

کبھی وہ مسلک احمد رضا سے ہٹ نہیں سکتا
مقدر سے جسے دامن ملا تاج شریعت کا

کیا رد اہل باطل کا ہمیشہ حق کو حق بولا
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

وہ نجدی ہو وہابی صلح کلی دیو بندی ہو
ہے سب پہ بھاری تنہا اک گدا تاج شریعت کا

سنو اے باغیو خوش فہمی میں مت مبتلا ہونا
ہے سچا جانشیں عسجد رضا تاج شریعت کا

ہوئی ناکام ہر ناپاک کوشش حاسدو سن لو
بگاڑے گا کوئی اب خاک کیا تاج شریعت کا

اگر لاکھوں میں بھی پہچاننا ہو صلح کلی کو
ادب سے نام لے لینا شہا تاج شریعت کا

پتا چل جائے گا ہیں صلح کلی کتنے محفل میں
اے دیوانے ذرا نعرہ لگا تاج شریعت کا

بلائیں مشکلیں اب دیکھتا ہوں کیسے آتی ہیں
میں نے گھر میں شجرہ پڑھ دیا تاج شریعت کا

پیا ہے اے مخالف دودھ تو نے اپنی ماں کا گر
تو پھر ثانی کوئی لا کر دکھا تاج شریعت کا

نہ ایسا ویسا سمجھے مجھکو اے صدیق یہ دنیا
میں شیدا ہوں بفضل کبریا تاج شریعت کا

از:-صدیق کیسر پوری

# میکدہ تاج شریعت کا

مرے دل میں رہے در دِ ولا تاجِ شریعت کا
کروں میں زندگی بھر تذکرہ تاجِ شریعت کا

فلک پر اُن کے علم و فضل کا اختر چمکتا ہے
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاجِ شریعت کا

جمالِ مفتیِ اعظم کے جلوے ہوں گے آنکھوں میں
تصوّر باندھ کر دیکھو ذرا تاجِ شریعت کا

زباں عشقِ رسالت کی مُبلّغ اور داعیِ تھی
قلم تھا ناشرِ فکرِ رضا تاجِ شریعت کا

عبادت دیکھ کر اُن کی حسن بصری کی یاد آئے
ہے نقشِ بندگی یوں پُرضیا تاجِ شریعت کا

لب و عارض تر و تازہ، شگفتہ پھول پیشانی
سراپا رشکِ صد گلزار تھا تاجِ شریعت کا

امیرِ قاضیانِ ہند کا منصب ملا اُن کو
مُسلَّم کیوں نہ ہو پھر فیصلہ تاجِ شریعت کا

چمک ایسی ''سراجِ اُمّتِ سرکار'' سے پائی
رہا ماہِ فقاہت پُرضیا تاجِ شریعت کا

وہ اک درویشِ حق، مردِ خُدا، شیخِ طریقت ہیں
خُدا نے مرتبہ اونچا کیا تاجِ شریعت کا

مئے عرفانِ حق، عشقِ نبی کے جام دیتا ہے
خُدا آباد رکّھے میکدہ تاجِ شریعت کا

لیے کاسہ، طلب گارِ سخن ہے یوں فقیرِ فن
خُدایا! کر مجھے صدقہ عطا تاجِ شریعت کا

بفیضِ ''ماہِ طیبہ'' آسمانِ فضل پر بزمی
رہے گا ضو فشاں **اختر** سدا تاجِ شریعت کا

از قلم:- محمد فرقان بزمی

جامعہ چشتیہ بلاک روڈ، پورن پور، پیلی بھیت، یوپی

# شگفتہ لب ہیں

شگفتہ لب ہیں عارض پھول سا تاج شریعت کا
جمال ونور سے ہے رخ بھرا تاج شریعت کا

رضا کے علم کا وارث بنا کر رب تعالیٰ نے
بہت اونچا کیا ہے مرتبہ تاج شریعت کا

خدا کی معرفت مطلوب ہے تو اے جہاں والو
محبت سے پکڑلو راستہ تاج شریعت کا

او ! زاہد تیرا زہد و اتقا تسلیم ہے لیکن
مگر اک ثانی لے آ پارسا تاج شریعت کا

شہنشاہ قلم ہیں فی زمانہ جو بھی دھرتی پر
ہے قائم سب میں کس کا دبدبہ تاج شریعت کا

الٰہی طالب زر کے تہی دامن کو تو بھر دے
بہت شاداں ہوں میں بن کے گدا تاج شریعت کا

غلام ازہری فرط مسرت سے پکار اُٹھے
ملا تقدیر سے ہے سلسلہ تاج شریعت کا

چلیں ابرار مانگیں آپ بھی حسن عقیدت سے
سنا ہے عام ہے جود وسخا تاج شریعت کا

ازقلم:-ابرار احمد سمستی پور

# اپنا بنا کے سب کو

(ا) اہلِ سنن کی آنکھ کا تارا چلا گیا
افسوس، پاسباں وہ ہمارا چلا گیا

(خ) خستہ جگر ہے عالَمِ اسلام وسنیت
اربابِ علم و فن کا سہارا چلا گیا

(ت) تقسیم کر کے عشقِ نبی کی تجلیّاں
افسوس اب وہ ماہِ دل آرا چلا گیا

(ر) روحِ سخن، وقارِ ادب، آبروئے فن
حکمت کا اک عظیم مِنارہ چلا گیا

(ر) رونق تھی جس کے دَم سے حریمِ علوم کی
دنیا سے وہ رضا کا دُلارا چلا گیا

(ض) ضربِ شدید، نجد پہ جسنے لگائی ہے
باطل سے عمر بھر جو نہ ہارا، چلا گیا

(ا) اختر میاں کو دیکھ لو جانے سے پہلے تم
کر کے وہ عاشقوں کو اشارہ چلا گیا

(خ) خوش بخت ہیں وہ جن کو زیارت ہوئی نصیب
اب وہ نہ مِل سکے گا دوبارہ ، چلا گیا

(ا) اک شمع جس کے چاروں طرف عاشقوں کی بھیڑ
جس سے تھا یہ حَسِین نظارا، چلا گیا

(ن) نورِ نظر وہ حامد و نوری کا تھا عظیم
دونوں کے بحرِ فن کا وہ دھارا چلا گیا

(ا) اللہ نے جسے کیا مجموعۂ علوم
وہ انجمن گئی، وہ ادارہ چلا گیا

(ز) زائل نہ ہوگا لوحِ عقیدت سے اسکا نام
تا عمر جس نے سب کو سنوارا چلا گیا

(ہ) ہر سمت اُسکے نغمۂ ہستی کی گونج ہے
اپنا بنا کے سب کو، وہ پیارا چلا گیا

(ر) رحمت ہو اُس کی قبر پہ ربِّ غفور کی
جس نے جمالِ حق کو نکھارا چلا گیا

(ی) یزداں کے فیصلے پہ فریدی کا سر ہے خم
صد آہ، قلبِ عشق کا پارہ چلا گیا

ازقلم:- محمد سلمان رضا فریدی صدیقی مصباحی، بارہ بنکوی مسقط عمان
00968996339908

# حسنِ ولا مدینے سے

عجب ہی ان کا رہا رابطہ مدینے سے
وفا مدینے سے، حسنِ ولا مدینے سے

اجل تو شہرِ بدن سے نکال پائی ہے
ہنوز نکلے نہ اختر رضا مدینے سے

نبی کا عاشقِ صادق بھلا مرا ہے کہیں؟
جسے ملی ہو متاعِ دعا مدینے سے

رضا کے برج کا وہ اخترِ بلند اختر
دکھوں کی لینے گیا ہے دوا مدینے سے

یہ کہہ کے نکلا بریلی سے میں مدینے چلا
ہر ایک دکھ کی ملے گی دوا مدینے سے

عدیم ! تاجِ شریعہ کے جد کی نسبت نے
ہمیں بھی ربط میں رکھا سدا مدینے سے

ازقلم: عباس عدیم قریشی

# روشن وہ میرے ذہن کے

قندیل بن کے دل کی مرے طاق میں رہے — روشن وہ میرے ذہن کے آفاق میں رہے

یارب جمالِ حسنِ رخِ ازہری میاں — ہر لمحہ میرے دیدۂ مشتاق میں رہے

شعروسخن میں نثر میں اسلوبِ نظم میں — بین السّطور بن کے وہ اوراق میں رہے

خلق ووفا خلوص کے پیکر ہیں ازہری — اس ذات کی جھلک مرے اخلاق میں رہے

وہ لہجہ وہ ضحک وہ تبسم وہ گفتگو — شامل مری حیات کے اسباق میں رہے

وہ چہرہ وہ نگاہ وہ پُرنور سی جبیں — آئینہ بن کے خلقتِ خلّاق میں رہے

مرشد کی ہم نظر میں مبارک تھے اسطرح
یعقوب جیسے دیدۂ اسحاق میں رہے

ازقلم:-مبارک رضوی پورنوی

8809958191

# دین کے برہان تھے

اہلِ حق کی شان تھے اختر رضا | سنیت کی جان تھے اختر رضا
علم وفن شعر وسخن کے تاجور | نازش عرفان تھے اختر رضا
مرکزی دار القضا کے آفتابِ | دین کے برہان تھے اختر رضا
اللہ اللہ نوری صورت دیکھیے | نیر تابان تھے اختر رضا
زہد وتقویٰ سے عبارت زندگی | لائق ذیشان تھے اختر رضا
بجھ گئے ہیں سب چراغ دشمناں | پیکر لمعان تھے اختر رضا
تم نے فرحت صاف بالکل کر دیا | علم کے سلطان تھے اختر رضا
اہلسنت کا چمن ویران ہے | اس کے گلشن کا نگینہ چل بسے
آج صادق کا کلیجہ پھٹ گیا | بحر عصیاں کا سفینہ چل بسے
خون کے آنسو رلا کر چل دیئے | اہلِ دیں کی آن تھے اختر رضا

ہند کے حسان تھے اختر رضا
وقت کے نعمان تھے اختر رضا

# مقدر سے جنہیں دامن ملا

خدا نے نام اونچا کر دیا تاج شریعت کا
قیامت تک رہے گا تذکرہ تاج شریعت کا

ملے گی عزت وتوقیران کو دہر میں ہر جا
مقدر سے جنہیں دامن ملا تاج شریعت کا

غلاموں پر طفیل حضرت احمد رضا ہر دم
رہے گا فیض جاری ہی سدا تاج شریعت کا

متواتر دعا جاری ہے صبح وشام یہ لب پر
چلا مولی ہمیں تو راستہ تاج شریعت کا

دکھا دے سرور کون ومکاں کا وہ حسیں گنبد
الٰہی دیتا ہوں میں واسطہ تاج شریعت کا

فقیہ اعظم ہندوستاں تھے مرشد برحق
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

فقیہانِ عرب بھی مانتے تھے افضل واعلی
دلوں پر آج بھی ہے دبدبہ تاج شریعت کا

عطا رب نے کیا ہے غسل کعبہ کا شرف ان کو
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

وہ اپنے دور میں ممتاز تھے کچھ اسطرح سب میں
کوئی سنسار میں ہمسر نہ تھا تاج شریعت کا

کمال بے نوا کو داد دیتے ہیں سخن والے
کلام منقبت جس دم لکھا تاج شریعت کا

ازقلم: کمال بریلوی

7534879837

# ڈھونڈتے پھرتے رہوگے اب

اختر برج ولایت سوئے جنت چل دیئے
نائب ختم رسالت سوئے جنت چل دیئے

نیر چرخ فقاہت سوئے جنت چل دیئے
آبروئے اہل سنت سوئے جنت چل دیئے

وارث علم رضا اور جانشین مصطفی
رہبر راہ ہدایت سوئے جنت چل دیئے

صاحب علم وبصیرت نکتہ سنج ونکتہ داں
تاجدار علم وحکمت سوئے جنت چل دیئے

جن کے آگے دست بستہ وقت کے سب کروفر
آہ! وہ قاضیٔ ملت سوئے جنت چل دیئے

یاخدا اب ہم مسائل لے کے کس در پر چلیں
اب تو وہ تاج شریعت سوئے جنت چل دیئے

جن سے صلح کلیت دیوبندیت تھرّا گئی
آہ! عکس اعلیٰ حضرت سوئے جنت چل دیئے

''مرگ انبوہ جشنے دارد'' پوری دنیا کہہ اُٹھی
جب مرے پیر طریقت سوئے جنت چل دیئے

ڈھونڈتے پھرتے رہوگے اب نہ ان سا پاؤ گے
چھوڑ کر ہم سب کو حضرت سوئے جنت چل دیئے

اے فلک تو ہی بتا اب صبر حامد کیا کرے
وقت کے جب اعلیٰ حضرت سوئے جنت چل دیئے

از قلم: یکے از سگان کوچۂ تاج الشریعہ اشفاق احمد رضوی
جامعہ سعدیہ، کیرالا الھند

# شانِ تقویٰ ہو تم

راز ہستی سے آ گا ہ اختر رضا
راہ حق آپ کی راہ اختر رضا

جاہ والے تمہیں اپنا آقا کہیں
تم ہوئے ایسے ذی جاہ اختر رضا

جان افتا ہو تم شان تقویٰ ہو تم
علم وفن کے شہنشاہ اختر رضا

دیکھ کر شان تیری اکابر کہیں
واہ اختر رضا واہ اختر رضا

اہلِ علم و دیانت میں ممتاز تھے
جیسے تاروں میں ہو ماہ اختر رضا

اہل دنیا سے ہر دم رہا بے نیاز
رب کی مرضی تری چاہ اختر رضا

مفتی اعظم ہند کا آئینہ
شاہ اختر رضا شاہ اختر رضا

ہار سکتا نہیں مکر شیطاں سے وہ
جو چلے آپ کی راہ اختر رضا

کہہ رہی ہے زمانے کی دیوانگی
تجھ سے راضی ہے اللہ اختر رضا

تھی تری دید آرام جاں کا سبب
تیری رحلت ہے جانکاہ اختر رضا

چشم ودل جنکی طلعت سے تھے نورنور
دور ہم سے ہوئے آہ اختر رضا

روئے عسجد رضا دیکھ انورؔ تجھے
پھر نظر آئیں گے شاہ اختر رضا

ازقلم:-مولانا جمال انور صاحب رضوی

مدرسہ جمیلیہ رضویہ کلیر ضلع ارول بہار

# سلسلہ تاج شریعت کا

خوشا قسمت کہ دامن مل گیا تاجِ شریعت کا
بہت ہی معتبر ہے سلسلہ تاجِ شریعت کا

یہاں آکر مرض سب ختم ہوجاتے ہیں لمحے میں
دیارِ پاک ہے دارالشفا تاجِ شریعت کا

بس اتنی التجا ہے بارگاہِ رب تعالیٰ میں
یہ دل یونہی رہے شیدا سدا تاجِ شریعت کا

مرے دل کے چمن کو بوئے سنت سے معطر کر
تجھے ہے یا الٰہی واسطہ تاجِ شریعت کا

ولایت کے شرف سے رب تعالیٰ نے نوازا ہے
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاجِ شریعت کا

نہیں اس میں کوئی بھی شک ہمیں ذرہ برابر بھی
ہے مسلک مسلکِ احمد رضا تاجِ شریعت کا

خدائے پاک کے فضل و کرم سے میں نے بھی ثاقب
قصیدہ خوبصورت لکھ لیا تاجِ شریعت کا

از قلم: محمد ثاقب رضا مبارک پوری

# جہاں میں چارسو ہے

جہاں میں چارسو ہے تذکرہ تاج شریعت کا
ہر اک سنی دیوانہ ہو گیا تاج شریعت کا

زیارت انکی جب سے کی نہ پوچھو حال تم میرا
دیوانہ میں دیوانہ ہو گیا تاج شریعت کا

جمال گنبد خضرا کے ضوباری وہاں پہ ہو
جہاں پر گنبد و روضہ بنا تاج شریعت کا

دکھاتا ہے جو راہ حق تمامی اہلسنت کو
بریلی میں ہے وہ روشن دیا تاج شریعت کا

بلاکر رب نے اپنے گھر دیا انعام اک پیارا
لقب مہمان کعبہ ہو گیا تاج شریعت کا

وہ پابند شریعت ایسے تھے کہ فضل مولیٰ سے
لقب ان کو ظفر حاصل ہوا تاج شریعت کا

از قلم: ظفر انور حمیدی
بنگلور

# نغمہ سرا تاج شریعت کا

تعالیٰ اللہ ہے کیا مرتبہ تاج شریعت کا
جسے دیکھو وہ ہے نغمہ سرا تاج شریعت کا

مریضان محبت کے لیے شہر بریلی میں
دیار پاک ہے دارالشفا تاج شریعت کا

نہیں ہے کوئی خطرہ گردش حالات کا مجھ کو
مرے ہاتھوں میں ہے دامن سدا تاج شریعت کا

رسول پاک کی سچی غلامی تھی انھیں حاصل
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

میرے سرکار نے جو کچھ سکھایا ہے ہمیں یارو
وہی تک جا رہا ہے راستہ تاج شریعت کا

بھلا قسمت پر اپنی کیوں نہ ہوں ناز اں میں اے نوری
بنایا ہے خدا نے جب گدا تاج شریعت کا

از قلم:- ضیاء نوری۔ متھراوی

# دل مرا تاج شریعت کا

ہے میری روح بھی اور دل مرا تاجِ شریعت کا
لگا ہے فکر پہ پہرہ سدا تاجِ شریعت کا

مہ و خورشید بھی حیرت زدہ ہیں دیکھ کر اُنکو
ہے رُخ واللہ کتنا پُرضیا تاجِ شریعت کا

بیاں اوصاف، کرتے غیر مُسلم ہیں عقیدت سے
عدو کیا خاک جانے مرتبہ تاج شریعت کا

رضا کے شیر تھے، کامل ولی اور مردِ حق آگاہ
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاجِ شریعت کا

عطا کر دی طفیلِ مصطفیٰ، رب نے اُنہیں رفعت
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاجِ شریعت کا

عدو بچ کے سدا رہنا، مقابل تم نہیں آنا
بہت ہی تیز تر ہے اسلحہ تاجِ شریعت کا

گئے ہیں چھوڑ کر تنہا ہمیں خلدِ بریں ایسے
کہ ہر عاشق ہے اب تک غمزدہ تاج شریعت کا

بریلی کی گلی میں جا کے دیوانے بچشمِ نم
ابھی تک پوچھتے ہیں راستہ تاجِ شریعت کا

کروڑوں ہیں غلام اُن کے، کروڑوں چاہنے والے
فقط رحمت نہیں ہے شیفتہ تاجِ شریعت کا

ازقلم:- رحمت لطیفی رحمت
نیپال- ۹۹۵۶۹۷۱۳۱۱ / ۹۹۳۶۰۸۸۰۹۷

# ہر اِک زاویہ تاج اشریعت کا

وُفورِ حَق کی خاطر وقف تھا تاجِ شریعت کا
ہر اک ہنگام ہر اک زاوِیہ تاجِ شریعت کا

کرو تلقین ہر اک کو چلیں عُرسِ چہلُّم میں
نظر کو نُور دے گا! قُمقُمہ تاجِ شریعت کا

وفا، اخلاص، غیرت، بُردباری سب سکھاتا ہے
زمانے بھر کو نوری محکمہ تاجِ شریعت کا

ملانے آ گیا آنکھیں رعُونت کے دہانوں سے
نِوالہ نان کا کھا کر گدا تاجِ شریعت کا

اگر ہوتی ہے حرفِ حَق سے تیری ذات کو اُلجھن
تُو مُجھ سے پوچھتا ہے کیوں پتہ تاجِ شریعت کا

نہیں اِس کے علاوہ کچھ ہر اک عنوان ہے واللہ
رضا کی ذات سے مُلحق شُدہ تاجِ شریعت کا

مُبارک بادَہ خواری کا ادا حق ہو ہی جائیگا
بہ نَمدیدَہ ذرا مینا اُٹھا تاجِ شریعت کا

از قلم:- مبارک اڑیسوی

9338349429

# گدا تاج شریعت کا

بفضل رب گدا جو بھی بنا تاج شریعت کا
تو پھر واللہ ہوکر رہ گیا تاج شریعت کا

تفرد کی قبا تھی آپ کے جسم منور پر
سبھی جہتوں سے رتبہ خاص تھا تاج شریعت کا

نگاہ مفتیٔ اعظم کی جلوہ ریزیاں ہیں یہ
جہاں میں ہر طرف ہے غلغلہ تاج شریعت کا

کیا مخمور ہم کو بادہ عرفاں سے ہے اس نے
رہے تا حشر مولی! میکدہ تاج شریعت کا

تخیل کا پرندہ چھو سکے کیا بام رفعت کو
ہے رشک صد ثریا مرتبہ تاج شریعت کا

چمن زار رضا کے بوٹے جو بھی سونگھنا چاہے
تو اس پر لابدی ہے واسطہ تاج شریعت کا

مخالف آپکے سب ہو گئے سو جان سے قرباں
رخ انور جو دیکھا چاند سا تاج شریعت کا

بنایا مفتیٔ اعظم نے اپنا جانشیں انکو
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

مثال نیر تاباں ہوا برج فقاہت پر
بنا جب ذرہ کمتر گدا تاج شریعت کا

کہاوت پر صداقت ٹھہری یہ الفضل ما شھدت
کہ جب اغیار نے خطبہ پڑھا تاج شریعت کا

فدا تھی جان فکر و آگہی ان کے تفقہ پر
تفرد رکھتا تھا ذہن رسا تاج شریعت کا

اگر پوچھا کسی نے بھی۔ تمہارا کون مرشد ہے؟
تو لب پر نام آیا۔ برملا تاج شریعت کا

غلامی ان کی ہے سبب تفاخر اہل فتوی کو
نہ ہو رشک سکندر کیوں گدا تاج شریعت کا

توسل سے رضا کے ساحلؔ تشنہ لب کو بھی
پلادے ساقیا جام ولا تاج شریعت کا

ازقلم:-ابوالفضیل غلام عبدالقادر ساحل مصباحی
صدر المدرسین دار العلوم غوثیہ آکوٹ مہاراشٹر، رابطہ:-9552724024

# مرتبہ تاج شریعت کا

بفضل حق پئے غوث و رضا تاج شریعت کا
رسول پاک سے ہے رابطہ تاج شریعت کا

عجب کہرام تھا برپا جہان اہل سنت میں
جنازہ جس گھڑی سج کر اٹھا تاج شریعت کا

تڑپ دل میں ہے پھر میں دیکھ لوں وہ چاند سا چہرہ
خدایا خواب میں جلوہ دکھا تاج شریعت کا

بنے مہمان کعبہ فخر ازہر کا لقب پایا
بلندی پر نہ کیوں ہو مرتبہ تاج شریعت کا

ہوا ایوان صلح کلیت میں زلزلہ برپا
لگا جب جب بھی نعرہ نام کا تاج شریعت کا

کسی نے جب بھی پوچھا فخر ازہر کس کو کہتے ہیں
زباں پر نام فوراً آ گیا تاج شریعت کا

بشکل حضرت عسجد رضا خاں اہل باطل میں
ہے قائم اب بھی رعب و دبدبہ تاج شریعت کا

مقدر کا دھنی خود کو نہ سمجھے کیوں بھلا شبنمؔ
زہے عز و شرف دامن ملا تاج شریعت کا

ازقلم:- احقر شبنم رضوی
مہسی شریف مشرقی چمپارن بہار
رابطہ 9097374345

# رتبہ بڑا تاج شریعت کا

خدا نے کردیا رتبہ بڑا تاج شریعت کا
زمانے نے یہی خطبہ پڑھا تاج شریعت کا

نچھاور زندگی کردی شہ طیبہ کی الفت میں
بلندی پر نہ کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

مری بھی زندگی کی اس طرح معراج ہوجائے
گدا بن کر رہوں میں یاخدا تاج شریعت کا

در اختر رضا خاں تک رسائی ہوگئی جس کی
ہے شاہوں سے بھی افضل وہ گدا تاج شریعت کا

طفیل غوث وخواجہ اور رضا و مفتئ اعظم
مقدر سے مجھے دامن ملا تاج شریعت کا

فرشتے قبر میں مجھ سے جو پوچھیں گے تو کہہ دوں گا
غلام باوفا شوکت رضا تاج شریعت کا

از قلم :- شوکت رضا بہرائچی

9161039308

# مقام تاج شریعت

برنگ عشقِ محمد ترے وجود کی بو
ہمیشہ آتی تھی لب سے ترے درود کی بو

ترے قیام کی نکہت ترے قعود کی بو
زمیں پہ بکھری ہوئی ہے ترے سجود کی بو

بشکلِ تاجِ شریعت رضا کا علم چلا
رضا کے علم پہ چھائی نہیں جمود کی بو

ورق ورق سے کتابوں کے آج آتی ہے
ترے قلم سے جو نکلی ہے اس نمود کی بو

ہے تیری ذات معطر رضا کی خوشبو سے
مرے وجود میں بھی ہو ترے وجود کی بو

مقام تاجِ شریعت پہ وجدیوں کیجے
کہیں ہو رقص کی خوشبو کہیں سرود کی بو

ترے فراق کے شعلوں میں جل گیا ہوں میں
کبابِ دل سے مرے آ رہی ہے عود کی بو

میں ان سے ملتا ہوں تیغِ دودم کی صورت میں
کہیں جو ملتی ہے مجھ کو ترے حسود کی بو

رضا کے گھر میں مبارکؔ جو بچے پلتے ہیں
کسی میں رنگِ کرم ہے کسی میں جود کی بو

ازقلم:- مبارک رضوی پورنوی
7000386465

# آج بھی وہ ہے

وہ نہ رہا جھوٹی ہے خبر آج بھی وہ ہے
اس نے تو قط بدلا ہے گھر آج بھی وہ ہے

دیوانو کو آتا ہے نظر آج بھی وہ ہے
مانے کوئی نہ مانے مگر آج بھی وہ ہے

اوجھل ہوا نگاہوں سے پر آج بھی وہ ہے
رکھے ہوئے سب پر نظر آج بھی وہ ہے

آتا نہیں یقین تو شام وسحر سے پوچھ
دیں گے گواہی شام وسحر آج بھی وہ ہے

و اللہ غوث و خواجہ رضا کے فیوض کا
اس پر ہوا ہے خوب اثر آج بھی وہ ہے

تا جا شریعت جانشین مفتی اعظم
ہم سنیوں کا شیر ببر آج بھی وہ ہے

ہوتی ہے اس پہ صبح و مسا نور کی بارش
کل بھی تھا اور رشک قمر آج بھی وہ ہے

آواز آرہی تھی کروڑوں کی بھیڑ سے
کہتا تھا یہ ہر ایک بشر آج بھی وہ ہے

عاشق کو روتا دیکھ کہا عشق مت رو
کسی بات کا غم کا ہے کا ڈر آج وہ ہے

مسلک کی دل و جان ترویج و اشاعت
کرتے رہو بے خوف وخطر آج بھی وہ ہے

# آج تک دیکھا نہیں ثانی تیرا اختر رضا

فضل رب سے نائب احمد رضا اختر رضا
مفتی اعظم کا کیا ذرّہ بنا اختر رضا

رحمت عالم حبیب کبریا کا بالیقین
آپ پر فیضان جاری ہو گیا اختر رضا

جانشین مفتی اعظم شہا اختر رضا
آج تک دیکھا نہیں ثانی تیرا اختر رضا

جن کے دم سے آج بھی محفوظ ہے ایمان
بالیقیں وہ فخر ازہر ہے مرا اختر رضا

عمر بھر جس نے نبی کے دین کی تبلیغ کی
رہنما وہ سوئے جنت چل دیا اختر رضا

روز جمعہ اے نظامی سن کے مغرب کی اذاں
جانب جنت روانہ ہو گیا اختر رضا

ازقلم:-امیر حمزہ نظامی رانچوی

# مصر سے جو فخر ازہر بن کے

فضل رب سے خلد کا رستہ دکھائے ازہری
بدعقیدوں سے ہمیں ہر دم بچائے ازہری

مرشد کامل ہیں وہ تاج الشریعہ ہے لقب
مصر سے جو فخر ازہر بن کے آئے ازہری

ان کے چشم نور میں اللہ نے قوّت وہ دی
اک نظر میں خاک کو کندن بنائے ازہری

دل میں لے کر آس کہ ہوگی زیارت شاہ کی
لاکھوں آئے تھے بریلی میں گدائے ازہری

صلح کلی کانپ اُٹھتے ڈر کے مارے دہر میں
جس گھڑی وہ سنتے محفل میں صدائے ازہری

مصطفیٰ کا فیض ان پہ تھا یقیناً اس لیے
دہر میں تاج الشریعہ بن کے چھائے ازہری

عاشق سرکار ہیں وہ نائب احمد رضا
اس لیے تو ساری دنیا ہے فدائے ازہری

دل میں عشق مصطفیٰ تازہ نظمی ہو گیا
جان الفت اس قدر ہم کو پلائے ازہری

ازقلم:- امیر حمزہ نظامی رانچوی

# دل کا سکون اہل سنن

افسوس میرے تاج شریعت چلے گئے
ہم سب غلاموں کے جو تھے راحت چلے گئے

دل کا سکون اہل سنن کی جو جان تھے
عاشق مصطفےٰ کی وہ طاقت چلے گئے

کہتی ہے جن کو دنیا شریعت کا تاجدار
کرتے تھے دین کی وہ حفاظت چل گئے

جب تک رہے جہاں میں سجایا نبی کا دین
کرتے ہوئے وہ دین کی خدمت چلے گئے

افتا کی شان علم و ہنر کے وقار تھے
دنیا سے اب وہ علم کی دولت چلے گئے

ان کو عطا تو کر دے خدا خلد میں جگہ
ہم سب کو آج چھوڑ وہ حضرت چلے گئے

رحمت ہیں وہ نظامی غلاموں کے واسطے
کیسے کہوں وہ تاج شریعت چلے گئے

# آسماں بھی رو پڑا آپ کے جانے کے بعد

سونا سونا لگ رہا ہے آپکے جانے کے بعد
دل نہیں لگتا یہاں پر آپ کے جانے کے بعد

دل کو دہلانے دینے والی جب خبر مجھ کو ملی
خوب رویا پھوٹ کر آپ کے جانے کے بعد

مسلک احمد رضا کے سچے محافظ آپ تھے
اب میرے عسجد رضا ہیں آپکے جانے کے بعد

تاج الشریعہ کے سبھی عشاق جب رونے لگے
آسماں بھی رو پڑا آپ کے جانے کے بعد

میری آنکھیں تھیں منور آپکے دیدار سے
ہوگئی نمناک آنکھیں آپکے جانے کے بعد

ہو نگاہ کرم غلام رسول پر اختر رضا
کون ہے اب اس کا حامی آپ کے جانے کے بعد

ازقلم :- غلام رسول قادری رضوی مکرانوی

# جنازہ اُٹھا جب تاج شریعت کا

بریلی میں جنازہ جب اٹھا تاج شریعت کا
تو ہرا و نچے نے خطبہ پڑھدیا تاج شریعت کا

انہیں کا راج ہے اب بھی زمانے بھر کے لوگوں
پر
جنازہ فلسفہ سمجھا گیا تاج شریعت کا

ولی ابن ولی ابن ولی ابن ولی ہیں جب
بلندی پر نہ ہو کیوں مرتبہ تاج شریعت کا

کوئی نعم البدل کر دے عطا پھر اہلسنت کو
الٰہی دے رہا ہوں واسطہ تاج شریعت کا

خدا شاہد مری آنکھوں نے دیکھا بارہا احمد
جمال چہرۂ فرحت فزا تاج شریعت کا

ازقلم: احمد علی خطیبی مرسینوی بی
خادم مدرسہ فیض الرسول-سروپ نگر دہلی

# علم و عرفان کا جام

ہر کوئی کہہ رہا ہے کی مرشد مِرے دارِ فانی سے دارِ اماں چل دیئے
سب کو روتا بلکتا ہوا چھوڑ کر مرے تاج شریعت کہاں چل دیئے
سونا سونا سا لگنے لگا انجمن آج رخصت ہوئے میر اہلِ سنن
کارواں رک گیا کفلہ تھم گیا جب وہ دنیا سے باغ جاناں چل دیئے
چل دیئے دل میں یاد مدینہ لیے علم و عرفان کا جام و مینا لیے
حق سے ملنے کی خاطر خوشی بخشی راہ ملک عدم شادماں چل دیئے
علم با عمل متقی پارسا میرے تاج شریعت کا کیا پوچھنا
مسلک علیٰ حضرت کی خاطر سدا جو تھے تیار وہ کامراں چل دیئے
بھیج دے پھر سے اختر رضا بھیج دے حاسدوں کے لیے پھر قضا بھیج دیئے
اے خدا ان کا نعم البدل کر عطا اہل سنت کے روح رواں چل دیئے
جن کی یادوں سے قاۓم تھیںیہ زندگی چھوڑ کر آج وہ مہرباں چل دیئے

غم میں دبا ہوا ہے جمیلؔ حزیں
کیسے گجرے گی اب ہجر کی یہ گھدی

ازکلام:۔جمیل الرحمٰن مصباحی

# سنیت کی جان تھے

بندۂ رحمٰن تھے اختر رضا صاحب ایمان تھے اختر رضا
اہلِ حق کی شان تھے اختر رضا سنیت کی جان تھے اختر رضا
ہر مرید باوفا کے واسطے باعث غفران تھے اختر رضا
اہلِ فن شعروسخن کے تانور ہند کے حسان تھے اختر رضا
ان کے در پر حل ہو ہر مسئلہ مخزنِ فرزان تھے اختر رضا
اپنے موقف پر رہے ثابت قدم عزم کے چٹان تھے اختر رضا
زھد و تقوی سے عبارت زندگی نازش عرفان تھے اختر رضا
اس نے حق کی آبرو کو رکھ لیا رحمت یزدان تھے اختر رضا
عاشق خیر الوریٰ ہر دل عزیز نیر چشمان تھے اختر رضا
مسلک احمد رضا کے ترجمان حامدی سنتان تھے اختر رضا
مفتیِ اعظم کے گلشن کا گلاب قادری فیضان تھے اختر رضا
اہل باطل سے کبھی بھی نہ ڈرے شیر ہندوستان تھے اختر رضا
خوب تھا تاج شریعت کا لقب حامل قرآن تھے اختر رضا
اللہ اللہ نوری صورت دیکھئے چاند سا تابان تھے اختر رضا
لوگ کہتے استقامت کا پہاڑ اتنے ذیشان تھے اختر رضا

علم و حکمت فکرو فن کا آسمان　　متقی ا نسان تھے اختر رضا

د ین پر کو ئی شکن لا ئے نہیں　　خنجر منان تھے اختر رضا

مرتضیٰ عثما ن بو بکر و عمر　　ان کے بس غلمان تھے اختر رضا

جز ئیات و کلیات د ین کا　　دلنشیں جزدا ن تھے اختر رضا

جب مسائل میں الجھ جا تا قدم　　آ خری میزا ن تھے اختر رضا

حق و باطل کی گھٹا کے درمیاں　　بالیقیں فر قا ن تھے اختر رضا

فیصلہ ممکن نہیں ہوتا جہا ں　　ا س جگہ پیمان تھے اختر رضا

ا رفع و ا علی گھرانہ ذو نسب　　خاند انی خان تھے اختر رضا

مرکزی د ا ر ا لقضا کے آ فتا ب　　د ین کے برہا ن تھے اختر رضا

بجھ گئے ہیں سب چراغ دشمنا ں　　پیکر لمعان تھے ا ختر رضا

جب مؤذ ن نے کیا آغاز ا ذ اں　　ذاکر حنا ن تھے اختر رضا

اللہ اللہ کہتے کہتے چل بسے　　د ین کی پہچا ن تھے اختر رضا

خو ن کے آ نسو رلا کر چل دیئے　　د ین کے در با ن تھے اختر رضا

زخم پر مرہم لگائے کون ا ب　　د ر د کے د ر ما ن تھے اختر رضا

تم نے فرحت صا ف با لکل کر دیا
علم کے سلطا ن تھے ا ختر رضا

ازقلم:-محمد مقصود عالم فرحت ضیائی ایم اے

# علم کا کوہِ ہمالہ

علم کا کو ہمالہ تھے مرے اختر رضا
دین احمد کا اجالا تھے مرے اختر رضا

وہ محدث تھے مفسر تھے محقق باکمال
اہلسنت میں نرالا تھے مرے اختر رضا

اک زمانے کو پلایا علم وعرفاں کا شراب
فضل یاب رب تعالیٰ تھے مرے اختر رضا

مفتیٔ اعظم نے مانا معتبر جس ذات کو
وہ غزالی شان والا تھے مرے اختر رضا

گلشن اسلام کوشاداب جس نے کر دیا
و سعادت مند ہالہ تھے مرے اختر رضا

جن کے اکثر عالم وفاضل محدث ہیں مرید
وہ معظم شیخ اعلیٰ تھے مرے اختر رضا

حجۃ الاسلام و ابراہیم تھے عالی وقار
اس امام فن کے پالا تھے مرے اختر رضا

انکی آمد سے بڑھیں اہل سنن میں رونقیں
بالیقیں نوری دوشالہ تھے مرے اختر رضا

ان کی عظمت خوانیاں ممکن نہیں فرحت میاں
تیری دانش سے دوبالا تھے مرے اختر رضا

ازقلم :-محمد مقصود عالم فرحت ضیائی ایم اے

# فخر ازہر چل بسے

چھوڑ کر اہل چمن کو فخر ازہر چل بسے
غمزدہ کر کے زمن کو فخر ازہر چل بسے

خون کے آنسو بہاتے ہیں زمین و آسماں
کر کے سونا انجمن کو فخر ازہر چل بسے

عاشقان باوفا ہیں اب یتیمی کے شکار
کر کے ساکت ھر دہن کو فخر ازہر چل بسے

عالم اسلام ہے رنج و الم میں اشکبار
لیکے خوشیوں کی کرن کو فخر ازھر چل بسے

فقہ و افتا کے چمن کی رونقیں مفقود ہیں
ساتھ لیکے علم و فن کو فخر ازہر چل بسے

منتظر تھا دید کو گھر پر غلام بے نشان
دیکھے دکھ میری نین کو فخر ازہر چل بسے

موت عالم موت عالم کا نظارہ دیکھنا
اوڑھ کر فرحت کفن کو فخر ازھر چل بسے

از قلم :- محمد مقصود عالم فرحت ضیائی ایم اے

# یاد تاج الشریعہ میں آنسو بہاتے اشعار...

چل دیئے آہ وہ ذرّوں کو ستارا کرکے
ہوئے رخصت وہ مریضوں کو مسیحا کرکے

عالمِ عشق میں ہے آہ و فغاں کی آواز
کون دنیا سے اٹھا، حشر یہ برپا کرکے

جِسکے دیدار سے تھی اہل سنن کو راحت
وہ حسیں چلدیا ہم سب کو دِوانہ کرکے

حیرت انگیز تھا حضرت کی عطا کا جلوہ
وُسعتیں آپ نے دیں، قطروں کو دریا کرکے

رکھدیا پاؤں تو صحرا کو بنایا گُلزار
رنگِ اعزاز دیا خاک کو سونا کرکے

شمع کی مثل رہی اُن کی حیاتِ اقدس
وہ چمکتے تھے اندھیروں میں بھی جلوہ کرکے

بارِغم، ایک اشارے سے اتر جاتا تھا
کوہ کو پھول بنا دیتے تھے ہلکا کرکے

اُن کے کردار میں تھا رنگِ کشش ہی ایسا
دل میں بس جاتے تھے، غیروں کو بھی اپنا کرکے

ایسی صحبت کہ ہوئے جس سے مخالف بھی مطیع
دھوپ خود اُن پہ رہا کرتی تھی سایہ کرکے

گفتگو ایسی کہ پتھر پہ ابھر آئیں حروف
اُس نے دکھلایا سخن کو بھی عجوبہ کرکے

ابرِ باراں کی طرح اُس کا سفر ہوتا تھا
وہ چلا خشک زمینوں پہ بھی سبزہ کرکے

جِن کی ہستی میں اندھیروں کے سوا کچھ بھی نہ تھا
اُن کو چمکا دیا عظمت کا منارہ کرکے

اُن کا مِلنا ہے یقینی جو طلب ہو سچی
خلد بھی پاؤ گے اختر کی تمنا کرکے

وہ ولی، ابن ولی، ابن ولی، ابن ولی
فیض پشتوں کا ملا ایک سے ناطہ کرکے

لیکے امید جو اُس بزمِ کرم میں پہنچا
اسکو لوٹایا ہر اک غم کا مداوا کرکے

نام اختر تھا، وہ سورج بھی تھا مہتاب بھی تھا
اُسنے دکھلادیا ہستی کو کرشمہ کرکے

اے فریدی وہ تھا کردار کا ایسا مِعمار
لے لیا کام، حَجَر جیسوں کو ہیرا کرکے

# آسمان عرفان کا آفتاب غروب ہوگیا

بتاریخ 20 جولائی 2018 بروز جمعہ بعد نماز مغرب دلخراش وجگر پاش۔ جاں سوز و روح سوخت خبر سماعت سے ٹکرائی کہ سلطنت تصوف کا سلطان اعظم۔گلستان صوفیت کا گلاب اکرم علوم باطنہ کا بحر بیکراں۔مجاھدہ ؤ مکاشفہ کا کوہ گراں۔ بصارت وبصیرت کا منبع۔ فہم وادراک کا مصدر۔ سیرت وکردار کا آفتاب ۔اخلاق کریمہ کا مہتاب تزکیہ ؤ طہارت کا سرور۔صدق وصفا کا پیکر۔زہدوتقوی کا امیر۔سنت شاہ دیں کا اسیر۔تجلیات الٰہیہ کا مخزن ۔جلوۂ مصطفی کا معدن ۔حسن وجمال کا مرجان ۔حق وباطل کا فرقان۔شریعت کا پاسبان۔ طریقت کا آسمان معرفت کا چراغ ۔حقیقت کا سراج ۔علم وعمل کا تاجدار۔ صداقت و حقانیت کا علمبردار۔ مسلک اعلی حضرت کا ترجمان ۔منہاج رضویت و برکاتیت کا نگہبان۔ضلالت وگمراہیت کا قاطع ۔دین وسنیت کا رافع ۔راہ سلوک کا رہبر۔وادیٔ عشق کا اختر۔فکر رضا کا آمین۔ مفتیٔ اعظم کا جانشین۔ حجۃ الاسلام کا نبیرہ۔مفسر اعظم کا جگر پارہ۔ مریدین کا مشکل کشا۔متوسلین کا ملجا وماویٰ،قوم وملت کا غمخوار۔صوفیوں کا سالار۔قطب الارشاد۔ عارف باللہ حضرت علامہ مفتی محمد اختر رضا خان المعروف ازہری میاں بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان کا وصال ہوگیا انا للہ وانا الیہ راجعون ۔موت کی خبر پاتے ہی پیر تلے کی زمین سرک گئی ۔آنکھوں کی بینائی ماند پڑگئ ۔سر چکرانے لگا۔ہوش وحواس اڑ گئے۔پھر کیا تھا آنکھوں نے ساون بھادو برسانا شروع کردیا بس رہ رہ کر ایک ہی خیال آرہا تھا کہ اب سنیت کا کیا ہوگا۔جو صلح کلیت کا آپریشن کرنے والا تھا وہ چلا گیا۔ہائے اب مسلک کی

